بِالصَّلٰوةِ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاَجِبْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ
نماز کی کہا ہان فرمایا تو حاضر ہوا کر روایت کیا اسکو مسلم نے * اور
ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کی اسنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم
وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ سَمِعَ النِّدَاءَ فَلَمْ يَاْتِ فَلَا صَلٰوةَ لَهٗ
سے فرمایا جسنے سنی اذان پھر نہ آیا تو نہین نماز اسکی
اِلَّا مِنْ عُذْرٍ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَابْنُ
مگر کسی عذر سے روایت کیا اسکو ابن ماجہ اور دار قطنی اور ابن
حَبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَاِسْنَادُهٗ عَلٰى شَرْطِ مُسْلِمٍ لٰكِنْ رَجَّحَ
حبان اور حاکم نے اور اسناد اسکی مسلم کی شرط پر ہی لیکن ترجیح
بَعْضُهُمْ وَقْفَهٗ * وَعَنْ يَزِيْدَ بْنِ الْاَسْوَدِ رَضِيَ اللّٰهُ
دی بعضون نے موقوف ہونے کو اسکے * اور یزید بن اسود رضی
عَنْهُ اَنَّهٗ صَلّٰى مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ
اللہ عنہ سے اسنے پڑھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ نماز
الصُّبْحِ فَلَمَّا صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا هُوَ
صبح کی پھر جب پڑھہ چکے نبی صلی اللہ علیہ وسلم تو نظر آگئے دو
بِرَجُلَيْنِ لَمْ يُصَلِّيَا فَدَعَا بِهِمَا فَجِيْءَ بِهِمَا تُرْعَدُ
مرد جنھون نے نماز نہین پڑھی سو بلایا انکو پھر لائے گئے وے دونو کانپتی تھین

فَرَائِصُهُمَا فَقَالَ لَهُمَا مَا مَنَعَكُمَا أَنْ تُصَلِّيَا مَعَنَا

اُنکے گلے کی رگین پھر فرمایا اُنکو کسنے روکا تمکو کہ نماز پڑھو ہمارے ساتھ

قَالَا قَدْ صَلَّيْنَا فِي رِحَالِنَا قَالَ فَلَا تَفْعَلَا إِذَا صَلَّيْتُمَا

بولے ہم پڑھ چکے ہین اپنے ٹھکانے پر فرمایا سو ایسا نکرو جب پڑھی تمنے

فِي رِحَالِكُمَا ثُمَّ أَدْرَكْتُمَا الْإِمَامَ وَلَمْ يُصَلِّ

نماز اپنے ٹھکانے پر پھر پایا تمنے امام کو کہ نماز نہین پڑھی اُسنے

فَصَلِّيَا مَعَهُ فَإِنَّهَا لَكُمَا نَافِلَةٌ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَاللَّفْظُ لَهُ

تو پڑھ لو اُسکے ساتھ کہ وہ تمکو نفل ہی روایہ کیا اُسکو احمد نے اور لفظ اُسکا ہی

وَالثَّلَاثَةُ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ * وَعَنْ

اور تینون نے اور صحیح کہا اُسکو ترمذی اور ابن حبان نے * اور

أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ

ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے رحمت خدا کی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّمَا جُعِلَ الْإِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهِ فَإِذَا

اُپر اور سلام مقرر کیا گیا ہی امام اِسیواسطے کہ اقتدا کرین لوگ اُسکی سو جب

كَبَّرَ فَكَبِّرُوا وَلَا تُكَبِّرُوا حَتَّى يُكَبِّرَ وَإِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوا

تکبیر کہے تو تکبیر کہو اور نہ تکبیر کہو جبتک وہ تکبیر نکہے اور جب وہ جھکے جھکو

وَلَا تَرْكَعُوا حَتَّى يَرْكَعَ وَإِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ

اور نہ جھکو جبتک وہ جھکے اور جب کہے سمع اللہ لمن

حَمِدَهٗ فَقُوْلُوْا اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ وَاِذَا سَجَدَ

حمدہ تب کہو اے اللہ رب ہمارے تو ہی تعریف کے لایق ہی اور جب سجدہ کرے

فَاسْجُدُوْا وَلَا تَسْجُدُوْا حَتّٰی یَسْجُدَ وَاِذَا صَلّٰی

تو سجدہ کرو اور نہ سجدہ کرو جب تک وہ سجدہ کرے اور جب کھڑا

قَائِمًا فَصَلُّوْا قِیَامًا وَاِذَا صَلّٰی قَاعِدًا فَصَلُّوْا قُعُوْدًا

نماز پڑھے تو کھڑے نماز پڑھو اور جب بیٹھ کر پڑھے تو بیٹھ کر پڑھو

اَجْمَعِیْنَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَهٰذَا لَفْظُهٗ وَاَصْلُهٗ فِي

سب کے سب روایت کیا اسکو ابو داود نے اور یہہ عبارت اسکی اور

الصَّحِیْحَیْنِ ٭ وَعَنْ اَبِيْ سَعِیْدِ نِ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ

اصل اسکی صحیحین میں ہی ٭ اور ابی سعید خدری رضی

اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ رَاٰی فِيْ

اللہ عنہ سے مروی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا

اَصْحَابِهٖ تَاَخُّرًا فَقَالَ تَقَدَّمُوْا فَأْتَمُّوْا بِيْ وَلْيَأْتَمَّ بِكُمْ

یاروں میں اپنے پچھے رہنا تو فرمایا آگے آؤ اور پیروی کرو میری اور پیروی کریں تمھاری

مَنْ بَعْدَكُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ ٭ وَعَنْ زَیْدِ بْنِ ثَابِتٍ رَضِيَ

پچھلے تمھارے روایت کیا اسکو مسلم نے ٭ اور زید بن ثابت رضی

اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ احْتَجَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

اللہ عنہ سے کہا بنایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

حُجْرَةً بِخَصَفَةٍ فَصَلّٰى فِيْهَا فَتَتَبَّعَ اِلَيْهِ رِجَالٌ وَجَاءُوْا
حجرہ بوریے کا نماز پڑھی اُسمین پھر ملاتھ ہو سے اُنکے لوگ اور آئیے کہ
يُصَلُّوْنَ بِصَلٰوتِهِ الْحَدِيْثَ وَفِيْهِ اَفْضَلُ صَلٰوةِ الْمَرْءِ
پڑھین اُنکے ساتھ نماز آخر حدیث تک اور ہی اُسی مین افضل نماز آدمی کی
فِيْ بَيْتِهِ اِلَّا الْمَكْتُوْبَةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ * وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ
اُسکے گھر مین ہی سوا فرض کے متفق علیہ ہی * اور جابر رضی
اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ صَلّٰى مُعَاذٌ بِاَصْحَابِهِ الْعِشَاءَ فَطَوَّلَ
اللہ عنہ سے کہا پڑھی معاذ نے اپنے یاروں کے ساتھ نماز عشا کی سو لانبی کی
عَلَيْهِمْ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَتُرِيْدُ اَنْ تَكُوْنَ
اُنپر تو فرمایا نبی صلی اللہ علیہ و سلم نے کیا چاہتا ہی ای
يَا مُعَاذُ فَتَّانًا اِذَا اَمَمْتَ النَّاسَ فَاقْرَاْ بِالشَّمْسِ
معاذ کہ ہو تو فتنہ مین ڈالنے والا جب امامت کرے لوگون کی تو پڑھ والشمس
وَضُحٰهَا وَسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى وَاقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ
وضحٰہا اور سبح اسم ربک الاعلی اور اقرا باسم ربک
وَاللَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ * وَعَنْ
اور واللیل اذا یغشی متفق علیہ ہی اور عبارت مسلم کی ہی * اور
عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا فِيْ قِصَّةِ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ
عایشہ رضی اللہ عنہا سے ہی قصے مین رسول اللہ صلی اللہ

صَلَّی اللّٰہ عَلَیہِ وَسَلَّمَ بِالنَّاسِ وَھُوَ مَرِیْضٌ قَالَتْ فَجَاءَ
علیہ وسلم کی نماز کے لوگوں کے ساتھ بیماری کے حال میں بولی سو آئے
حَتّٰی جَلَسَ عَنْ یَسَارِ اَبِیْ بَکْرٍ وَکَانَ یُصَلِّیْ
یہانتک کہ بیٹھے بائیں ابی بکر کے اور نماز پڑھتے تھے
بِالنَّاسِ جَالِسًا وَاَبُوْ بَکْرٍ قَائِمًا یَقْتَدِیْ اَبُوْبَکْرٍ
لوگوں کے ساتھ بیٹھے ہوئے اور ابو بکر کھڑے ہوئے اقتدا کرتے تھے ابو بکر
بِصَلٰوۃِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہ عَلَیہِ وَسَلَّمَ وَیَقْتَدِی النَّاسُ
نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کے ساتھ اور اقتدا کرتے تھے لوگ
بِصَلَاۃِ اَبِیْ بَکْرٍ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ ٭ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ
ابی بکر کی نماز کے ساتھ متفق علیہ ہی ٭ اور ابی ہریرہ رضی
اللّٰہ عَنْہُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہ عَلَیہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَمَّ اَحَدُکُمُ
اللہ عنہ سے مقرر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب امامت کرے کوئی تم میں کا
النَّاسَ فَلْیُخَفِّفْ فَاِنَّ فِیْھِمُ الصَّغِیْرَ وَالْکَبِیْرَ
لوگوں کی تو ہلکی پڑھے کیونکہ البتہ اُنمیں لڑکے اور بوڑھے
وَالضَّعِیْفَ وَذَا الْحَاجَۃِ فَاِذَا صَلّٰی وَحْدَہٗ فَلْیُصَلِّ
اور ضعیف اور حاجت والے ہیں پھر جب پڑھے اکیلا تو پڑھے
کَیْفَ شَاءَ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ ٭ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ سَلَمَۃَ رَضِیَ
جیسا چاہے متفق علیہ ہی ٭ اور عمرو بن سلمہ رضی

٩٥

اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ اَبِي جِئْتُكُمْ مِنْ عِنْدِ النَّبِيِّ

اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا باپ نے میرے آیا ہوں میں تمہارے پاس نبی

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقًّا قَالَ فَاِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ

صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک سے سچ فرمایا نبی نے کہ جب آوے وقت نماز کا

فَلْيُؤَذِّنْ اَحَدُكُمْ وَلْيَؤُمَّكُمْ اَكْثَرُكُمْ قُرْاٰنًا قَالَ فَنَظَرُوْا

تو اذان کہے ایک تم میں کا اور امامت کرے تم میں زیادہ جاننے والا قرآن کا پھر دیکھا

فَلَمْ يَكُنْ اَحَدٌ اَكْثَرَ قُرْاٰنًا مِنِّيْ فَقَدَّمُوْنِيْ وَاَنَا

تو نہ تھا کوئی زیادہ جاننے والا قرآن کا مجھ سے سو آگے کیا سبھوں نے مجکو اور میں

ابْنُ سِتٍّ اَوْ سَبْعِ سِنِيْنَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَاَبُوْ

چھ یا سات برس کا لڑکا تھا روایت کیا اُسکو بخاری اور ابو

دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ ٭ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ

داؤد اور نسائی نے ٭ اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَؤُمُّ الْقَوْمَ

کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے امامت کرے قوم کی اچھا

اَقْرَؤُهُمْ لِكِتَابِ اللهِ تَعَالٰى فَاِنْ كَانُوْا فِي الْقِرَاءَةِ سَوَاءً

پڑھنے والا اُنمیں کتاب اللہ کا پھر اگر ہوں پڑھنے میں برابر

فَاَعْلَمُهُمْ بِالسُّنَّةِ فَاِنْ كَانُوْا فِي السُّنَّةِ سَوَاءً فَاَقْدَمُهُمْ

تو زیادہ جاننے والا اُنمیں سنت کا پھر اگر ہوں سنت میں برابر تو پہلے

هِجْرَةً فَإِنْ كَانُوْا فِي الْهِجْرَةِ سَوَاءً فَأَقْدَمُهُمْ

ہجرت کرنے والا اُنمین پھر اگر ہوں ہجرت مین برابر تو پہلے اُنمین

سِلْمًا وَفِي رِوَايَةٍ سِنًّا وَلَا يَؤُمَّنَّ الرَّجُلُ الرَّجُلَ

اسلام لانے والا اور ایک روایت مین برا سن مین امامت نہ کرے مرد

فِي سُلْطَانِهِ وَلَا يَقْعُدْ فِي بَيْتِهِ عَلَى تَكْرِمَتِهِ إِلَّا بِإِذْنِهِ

حکومت مین کسی مرد کی اور نہ بیٹھے گھر مین کسیکے اُسکی مسند پر مگر حکم سے اُسکے

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَلِابْنِ مَاجَةَ مِنْ حَدِيْثِ جَابِرٍ وَلَا تَؤُمَّنَّ

روایت کیا اُسکو مسلم نے اور ابن ماجہ نے حدیث جابر سے اور امامت نہ کرے

امْرَأَةٌ رَجُلًا وَلَا أَعْرَابِيٌّ مُهَاجِرًا وَلَا فَاجِرٌ مُؤْمِنًا

عورت مرد کی اور نہ جنگل کا رہنیوالا مہاجر کی اور نہ فاجر متقی کی

وَإِسْنَادُهُ وَاهٍ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ

اور اسناد اُسکی ضعیف ہی ❊ اور انس رضی اللہ عنہ سے نقل کی اُسنے

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ رُصُّوْا صُفُوْفَكُمْ وَقَارِبُوْا

نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا ملاؤ اپنی صفوں کو اور نزدیک کرو

بَيْنَهَا وَحَاذُوْا بِالْأَعْنَاقِ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ

درمیان اُنکے اور برابر کرو گردنین روایت کیا اُسکو ابو داؤد اور نسائی

وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ ❊ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ

نے اور صحیح کہا اُسکو ابن حبان نے ❊ اور ابی ہریرہ رضی اللہ

عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ خَیْرُ

عنہ سے کہا کہ فرمایا پیغمبر خدا نے رحمت خدا کی اُنپر اور سلام بہتر

صُفُوْفِ الرِّجَالِ اَوَّلُهَا وَشَرُّهَا اٰخِرُهَا وَخَیْرُ

صفونمین مردون کی جو صف پہلے ہو اور بدتر اُن صفونکی جو آخر ہو اور بہتر

صُفُوْفِ النِّسَاءِ اٰخِرُهَا وَشَرُّهَا اَوَّلُهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ *

صفونمین عورتونکی آخر اُنکی اور بدتر اول اُنکی روایت کیا اسکو مسلم نے *

وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ صَلَّیْتُ

اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہا نماز پڑھی مینن نے

مَعَ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَیْلَةٍ فَقُمْتُ

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک رات سو کھڑا ہوا مینن

عَنْ یَسَارِهٖ فَاَخَذَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِرَاْسِي

بائین اُنکے پھر پکڑا پیغمبر خدا نے رحمت خدا کی اُنپر اور سلام میرا سر

مِنْ وَّرَائِي فَجَعَلَنِي عَنْ یَمِیْنِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ * وَعَنْ

میرے پیچھے سے پھر کیا مجھے اپنے دہنے متفق علیہ ہی • اور

اَنَسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ صَلّٰی رَسُوْلُ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ

انس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ نماز پڑھی رسول اللہ نے رحمت خدا کی اُنپر

وَسَلَّمَ فَقُمْتُ وَیَتِیْمٌ خَلْفَهٗ وَاُمُّ سُلَیْمٍ

اور سلام سو کھڑا ہوا مین اور ایک یتیم اُنکے پیچھے اور ام سلیم

خَلْفَنَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ * وَعَنْ أَبِي

پیچھے ہمارے متفق علیہ ہے اور لفظ بخاری کے ہیں * اور ابی بکرہ

بَكْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّهُ انْتَهَى إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

رضی اللہ عنہ سے کہ وے پہنچے نبی صلی اللہ علیہ وسلم تک

وَسَلَّمَ وَهُوَ رَاكِعٌ فَرَكَعَ قَبْلَ أَنْ يَصِلَ إِلَى

جس حال میں آپ رکوع میں تھے سو جھک گئے پہلے ملنے سے صف

الصَّفِّ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَادَكَ اللّٰهُ

میں تب فرمایا اُنکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے زیادہ کرے اللہ تیری

حِرْصًا وَلَا تَعُدْ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَزَادَ أَبُو دَاوُدَ فِيهِ

حرص اور مت پھیر روایت کیا اُسکو بخاری نے اور زیادہ کیا ابوداود نے

فَرَكَعَ دُونَ الصَّفِّ ثُمَّ مَشَى إِلَى الصَّفِّ

اُسمیں پھر جھک گئے نزدیک صف کے پھر چلے گئے صف کیطرف

وَعَنْ وَابِصَةَ ابْنِ مَعْبَدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ

اور وابصہ ابن معبد رضی اللہ عنہ سے مقرر پیغمبر خدا نے

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَأَى رَجُلًا يُصَلِّي خَلْفَ

رحمت خدا کی اُنپر اور سلام دیکھا کسی مرد کو کہ نماز پڑھتا تھا پیچھے

الصَّفِّ وَحْدَهُ فَأَمَرَهُ أَنْ يُعِيدَ الصَّلٰوةَ رَوَاهُ أَحْمَدُ

صف کے اکیلے سو حکم کیا اُسکو کہ پھر پڑھے نماز روایت کیا اُسکو احمد

وَأَبُودَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ

اور ابوداؤد اور ترمذی نے اور حسن کہا اسکو اور صحیح کہا اسکو ابن

حِبَّانَ وَلَهُ عَنْ طَلْقٍ لَا صَلٰوةَ لِمُنْفَرِدٍ خَلْفَ الصَّفِّ

حبان نے اور اسکی حدیث میں طلق سے نماز نہیں ہوتی اکیلے کی پیچھے صف

وَزَادَ الطَّبْرَانِيُّ فِي حَدِيثِ وَابِصَةَ أَلَّا دَخَلْتَ

کے اور زیادہ کیا طبرانی نے حدیث میں وابصہ کی کہ داخل ہوسے تو

مَعَهُمْ أَوِ اجْتَرَرْتَ رَجُلًا * وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ

انکے ساتھ یا کھینچ لے تو کسی مرد کو * اور ابی ہریرہ رضی اللہ

اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا سَمِعْتُمُ

عنہ سے نقل کی انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا جب سنو تم

الْإِقَامَةَ فَامْشُوا إِلَى الصَّلٰوةِ وَعَلَيْكُمُ السَّكِينَةَ

اقامت تو چلو نماز کو اور لازم کرو اپنے اوپر تسکین

وَالْوَقَارَ وَلَا تُسْرِعُوا فَمَا أَدْرَكْتُمْ فَصَلُّوا وَمَا فَاتَكُمْ

اور آہستگی اور جلدی نہ چلو پھر جو میسر ہو تمکو سو پڑھاو اور جو نہ ملی تمکو

فَأَتِمُّوا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ * وَعَنْ أَبِيِّ

سو پوری کرلو متفق علیہ ہی اور عبارت بخاری کی ہی * اور ابی

ابْنِ كَعْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

ابن کعب رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا رسول خدا نے رحمت خدا کی اوپر

وَسَلَّمَ صَلٰوةُ الرَّجُلِ مَعَ الرَّجُلِ اَزْكٰى مِنْ صَلٰوتِهٖ
اور سلام مرد کی نماز مرد کے ساتھ بہتر ہی اُسکے تنہا نماز
وَحْدَهٗ وَصَلٰوتُهٗ مَعَ الرَّجُلَيْنِ اَزْكٰى مِنْ صَلٰوتِهٖ
سے اور نماز اُسکی دو مرد کے ساتھ بہتر ہی ایک مرد کے ساتھ کی
مَعَ الرَّجُلِ وَمَا كَانَ اَكْثَرُ فَهُوَ اَحَبُّ اِلَى اللّٰهِ عَزَّ
نماز سے اور جو ہو زیادہ تو وہ زیادہ پسند ہی اللہ بزرگ عظمت والے کو
وَجَلَّ رَوَاهُ اَبُوْ دَاؤُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ
روایت کیا اُسکو ابوداؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اُسکو ابن
حِبَّانَ • وَعَنْ اُمِّ وَرَقَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ
حبان نے * اور اُمّ ورقہ رضی اللہ عنہا سے مقرر نبی
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَمَرَهَا اَنْ تَؤُمَّ اَهْلَ دَارِهَا رَوَاهُ
صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم کیا اُسے کہ امامت کرے اپنے گھر والیونکی روایت
اَبُوْ دَاؤُدَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ * وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ
کیا اسکو ابوداؤد نے اور صحیح کہا اُسکو ابن خزیمہ نے * اور انس رضی
اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اسْتَخْلَفَ ابْنَ
اللہ عنہ سے مقرر نبی نے رحمت بھیجے اللہ اُنپر اور سلام خلیفہ کیا ابن
اُمِّ مَكْتُوْمٍ يَؤُمُّ النَّاسَ وَهُوَ اَعْمٰى رَوَاهُ اَحْمَدُ
ام مکتوم کو کہ امامت کرے لوگونکی اور وے اندھے تھے روایت کیا اُسکو احمد

وَاَبُوْدَاؤُدَوَنَحْوَهٗ لِاِبْنِ حَبَّانَ عَنْ عَائِشَةَ * وَعَنِ
اور ابو داؤد اور اسی کی مانند روایت ہی ابن حبان کی عایشہ سے * اور
اِبْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰه عليه
ابن عمر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا پیغمبر خدا نے درود بھیجے اللہ اُپر
وَسَلَّمَ صَلُّوْا عَلٰى مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَوَاهُ
اور سلام نماز پڑھو اُپر جسنے کہا لا الہ الا اللہ روایت کیا اسکو
الدَّارَقُطْنِيُّ بِاِسْنَادٍ ضَعِيْفٍ * وَعَنْ عَلِيِّ ابْنِ اَبِيْ
دارقطنی نے اسناد ضعیف سے * اور علی ابن ابی
طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰه عليه
طالب رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے درود بھیجے اللہ اُپر
وَسَلَّمَ اِذَا اَتٰى اَحَدُكُمُ الصَّلٰوةَ وَالْاِمَامُ عَلٰى حَالٍ
اور سلام جب داخل ہو کوئی تم میں سے نماز میں اور امام ایک حالت
فَلْيَصْنَعْ كَمَا يَصْنَعُ الْاِمَامُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ بِاِسْنَادٍ ضَعِيْفٍ
میں ہو تو کرے جسطرح کرتا ہو امام روایت کی اسکو ترمذی نے اسناد ضعیف سے

## بَابُ صَلٰوةِ الْمُسَافِرِ * عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ
باب مسافر کی نماز کے بیان میں * روایت ہی عایشہ رضی اللہ عنہ سے
قَالَتْ اَوَّلَ مَا فُرِضَتِ الصَّلٰوةُ رَكْعَتَيْنِ فَاُقِرَّتْ
بولی اول جو فرض ہوئی نماز دو رکعت تھی، سو وہ ٹھکانے پر رہی

صَلٰوةُ السَّفَرِ وَاُتِمَّتْ صَلٰوةُ الْحَضَرِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

نماز سفر کی اور پوری ہوئی گھر کی متفق علیہ ہی

وَلِلْبُخَارِيِّ ثُمَّ هَاجَرَ فَفُرِضَتْ اَرْبَعًا وَاُقِرَّتْ

اور بخاری کے لئیے پھر ہجرت کی تو فرض ہوئی چار رکعت اور رکھّا گئے پر رہی

صَلٰوةُ السَّفَرِ عَلَى الْاَوَّلِ زَادَ اَحْمَدُ اِلَّا الْمَغْرِبَ فَاِنَّهَا

نماز سفر کی زیادہ کیا احمد نے مگر مغرب کی نماز کیونکہ وہ

وَتْرُ النَّهَارِ وَاِلَّا الصُّبْحَ فَاِنَّهَا تَطُوْلُ فِيْهَا الْقِرَأَةُ

وتر ہی دن کی اور مگر صبح کی کہ بیشک دراز ہوتی ہی اُسمین قرأۃ

* وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

اور عایشہ رضی اللہ عنہ سے مقرر نبی صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ كَانَ يَقْصُرُ فِي السَّفَرِ وَيُتِمُّ وَيَصُوْمُ وَيُفْطِرُ

وسلم قصر کرتے تھے سفر مین اور پوری کرتے تھے اور روزہ رکھتے اور افطار کرتے

رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَرُوَاتُهُ ثِقَاتٌ اِلَّا اَنَّهُ مَعْلُوْلٌ

روایت کیا اُسکو دارقطنی نے اور راوی اُسکے ثقہ ہین مگر وہ معلول ہی

وَالْمَحْفُوْظُ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا مِنْ فِعْلِهَا

ش * اور محفوظ عایشہ رضی اللہ عنہ سے بیان کیا اُسنے اپنے فعل سے

وَقَالَتْ اِنَّهُ لَا يَشُقُّ عَلَيَّ اَخْرَجَهُ الْبَيْهَقِيُّ * وَعَنْ

اور بولی وہ تمام کرنا نماز کا سفر مین نہین بھاری مجھپر نکالا اسکو بیہقی نے * اور

ش * یعنی قول معنعن کا اور کسی طرف منسوب ہی اور قول راوی کا مخوظ ہی علم اصحاب کو بعض کی خبر ہی

ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيهِ

ابن عمر رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے درود بھیجے اللہ اُنپر اور

وَسَلَّمَ اِنَّ اللهَ يُحِبُّ اَنْ تُؤْتَى رُخَصُهُ كَمَا يَكْرَهُ اَنْ

سلام کہ اللہ پسند کرتا ہی کہ ادا کئے جاوین اُسکی رخصت کے کام جیسا ناپسند رکھتا

تُؤْتَى مَعْصِيَتُهُ- رَوَاهُ اَحْمَدُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ

ہی کہ ادا کئے جاوین اُسکے گناہ کے کام روایت کیا اُسکو احمد نے اور صحیح کہا ابن خزیمہ

وَابْنُ حِبَّانَ وَفِي رِوَايَةٍ كَمَا يُحِبُّ اَنْ تُؤْتَى

اور ابن حبان نے اور ایک روایت مین جیسا کہ پسند رکھتا ہی کہ ادا ہون

عَزَائِمُهُ. وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ

اُسکے فرائض * اور انس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ پیغمبر خدا

صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ اِذَا خَرَجَ مَسِيرَةَ ثَلَاثَةِ اَمْيَالٍ اَوْ

رحمت بھیجے اللہ اُنپر اور سلام جب نکلتے تھے تین میل کی

ثَلَاثَةِ فَرَاسِخَ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ • وَعَنْهُ

یا تین فرسخ کی راہ نماز پڑھتے دو رکعت روایت کیا اُسکو مسلم نے * اور اُسی سے

قَالَ خَرَجْنَا مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ مِنَ

کہا نکلے ہم پیغمبر خدا کے ساتھ رحمت بھیجے اللہ اُنپر اور سلام

الْمَدِينَةِ اِلَى مَكَّةَ وَكَانَ يُصَلِّي رَكْعَتَيْنِ حَتَّى

مدینے سے مکے کیطرف اور پڑھتے تھے دو رکعتین یہان تک کہ پھر

وَرَجَعْنَا إِلَى الْمَدِينَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ

آئے ہم مدینے کو متفق علیہ ہی اور عبارت بخاری کی ہے *

وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ أَقَامَ النَّبِيُّ

اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہا مقام کیا نبی

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تِسْعَةَ عَشَرَ يَوْمًا يَقْصُرُ وَفِي لَفْظٍ بِمَكَّةَ

صلی اللہ علیہ وسلم نے انیس دن قصر کرتے ہوئے اور ایک لفظ میں مکہ میں

تِسْعَةَ عَشَرَ يَوْمًا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَفِي رِوَايَةٍ

انیس دن روایت کیا اسکو بخاری نے اور ایک روایت میں

لِأَبِي دَاوُدَ سَبْعَ عَشْرَةَ وَفِي أُخْرَى خَمْسَ عَشْرَةَ

ابی داؤد کی سترہ اور دوسری روایت میں پندرہ

وَلَهُ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ ثَمَانِيَ عَشْرَةَ وَلَهُ

اور اُسی کی روایت عمران ابن حصین سے اٹھارہ اور اُسی کی روایت میں

عَنْ جَابِرٍ أَقَامَ بِتَبُوكَ عِشْرِينَ يَوْمًا يَقْصُرُ الصَّلَاةَ

جابر سے مقام کیا حضرت نے تبوک میں بیس دن قصر کرتے نماز

وَرُوَاتُهُ ثِقَاتٌ إِلَّا أَنَّهُ اخْتُلِفَ فِي وَصْلِهِ * وَعَنْ

اور راوی اُسکے ثقہ ہیں مگر یہ کہ اختلاف ہی وصل میں اُسکے * اور

أَنَسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

انس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ إِذَا ارْتَحَلَ قَبْلَ أَنْ تَزِيغَ الشَّمْسُ أَخَّرَ
وسلم جب کوچ کرتے آفتاب کے جھکنے سے پہلے دیر کرتے ظہر
الظُّهْرَ إِلَى وَقْتِ الْعَصْرِ ثُمَّ نَزَلَ فَجَمَعَ بَيْنَهُمَا فَإِنْ
میں عصر کے وقت تک پھر اترتے پھر جمع کرتے ان دونوں میں پھر اگر
زَاغَتِ الشَّمْسُ قَبْلَ أَنْ يَرْتَحِلَ صَلَّى الظُّهْرَ ثُمَّ
جھکتا آفتاب پہلے کوچ کے نماز پڑھتے ظہر کی پھر
رَكِبَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةِ الْحَاكِمِ فِي
سوار ہوتے متفق علیہ ہی اور ایک روایت میں حاکم کی
الْأَرْبَعِينَ بِإِسْنَادٍ صَحِيحٍ صَلَّى الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ ثُمَّ
چہل حدیث میں اسناد صحیح سے پڑھتے ظہر اور عصر پھر
رَكِبَ وَلِأَبِي نُعَيْمٍ فِي مُسْتَخْرَجِ مُسْلِمٍ كَانَ
سوار ہوتے اور ابی نعیم کی روایت مسلم کی مستخرج میں
إِذَا كَانَ فِي سَفَرٍ فَزَالَتِ الشَّمْسُ صَلَّى الظُّهْرَ
جب ہوتے تھے حضرت سفر میں پھر جھکتا آفتاب پڑھتے نماز ظہر
وَالْعَصْرَ جَمِيعًا ثُمَّ ارْتَحَلَ • وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ
اور عصر کی اکٹھے پھر کوچ کرتے • اور معاذ بن جبل
رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
رضی اللہ عنہ سے کہا نکلے ہم نبی کے ساتھ رحمت بھیجے اللہ اُن پر

وَسَلَّمَ فِي غَزْوَةِ تَبُوكَ فَكَانَ يُصَلِّي الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ

اور ساتھ ہم غزوۂ تبوک میں سو پڑھتے تھے حضرت ظہر اور عصر

جَمِيعًا وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ جَمِيعًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ

اکٹھے اور مغرب اور عشا اکٹھے روایت کیا اُسکو مسلم نے *

وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ

اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول خدا نے

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَقْصُرُوا الصَّلٰوةَ فِي أَقَلَّ مِنْ

درود بھیجے اللہ اُنپر اور سلام مت قصر کرو نماز تھوڑے سے میں

أَرْبَعَةِ بُرُدٍ مِنْ مَكَّةَ إِلَى عُسْفَانَ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ

چار برید سے *ش* مکہ سے عسفان تک روایت کیا اُسکو دارقطنی نے

بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَالصَّحِيحُ أَنَّهُ مَوْقُوفٌ كَذَا أَخْرَجَهُ ابْنُ

اسناد ضعیف سے اور صحیح یہہ کہ وہ موقوف ہی اسیطور نکالا اُسکو ابن

خُزَيْمَةَ * وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ

خزیمہ نے * اور جابر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَيْرُ أُمَّتِي الَّذِينَ إِذَا أَسَاءُوا

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میری امت کے بہتر وے ہیں کہ جب گناہ کریں

اسْتَغْفَرُوا وَإِذَا سَافَرُوا قَصَرُوا وَأَفْطَرُوا أَخْرَجَهُ الطَّبَرَانِيُّ

استغفار کریں اور جب سفر کریں قصر کریں اور افطار کریں نکالا اُسکو طبرانی نے

ش* بفتح با و ضم را جمع برید کی اور برید بارہ کوس اور کوس شرع میں اونٹ کے چار ہزار قدم اُسکو میل کہتے ہیں

فِي الْاَوْسَطِ بِاِسْنَادٍ ضَعِيْفٍ وَهُوَ فِي مُرْسَلِ
اوسط میں اسناد ضعیف سے اور وہ مرسل میں ہی
سَعِيْدِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ عِنْدَ الْبَيْهَقِيِّ مُخْتَصَرًا * وَعَنْ
سعید ابن مسیب کے نزدیک بیہقی کے مختصر * اور
عِمْرَانَ ابْنِ حُصَيْنٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كَانَتْ
عمران ابن حصین رضی الله عنہ سے کہا تھی مجکو
بِي بَوَاسِيْرُ فَسَأَلْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الصَّلٰوةِ
بواسیر سو پوچھا میں نے نبی کو رحمت بھیجے الله اُنپر اور سلام نماز سے
فَقَالَ صَلِّ قَائِمًا فَاِنْ لَمْ تَسْتَطِعْ فَقَاعِدًا فَاِنْ لَمْ
سو فرمایا پڑھ کھڑے ہو کر پھر اگر نہو سکے تو بیٹھے ہوئے پھر اگر
تَسْتَطِعْ فَعَلٰى جَنْبٍ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ * وَعَنْ جَابِرٍ
نہو سکے تو لیٹ کر روایت کیا اُسکو بخاری نے * اور جابر
رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ عَادَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
رضی الله عنہ سے کہا عیادت کی نبی نے رحمت بھیجے الله اُنپر اور سلام
مَرِيْضًا فَرَاٰهُ يُصَلِّيْ عَلٰى وِسَادَةٍ فَرَمٰى بِهَا وَقَالَ
ایک مریض کی سو دیکھا اُسے کہ نماز پڑھتا ہی تکیہ پر سو پھینکدیا اُسکو
صَلِّ عَلَى الْاَرْضِ اِنِ اسْتَطَعْتَ وَاِلَّا فَاَوْمِ اِيْمَاءً
اور فرمایا پڑھ زمین پر اگر ہو سکے تجھسے اور اگر نہیں تو اشارہ

وَاجْعَلْ سُجُودَكَ اَخْفَضَ مِنْ رُكُوعِكَ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ

اور کر سجدہ نماز اپنے زیادہ پست رکوع سے اپنے روایت کیا اسکو بیہقی نے

وَصَحَّحَ اَبُو حَاتِمٍ وَقْفَهُ * وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا

اور صحیح کہا ابو حاتم نے وقف کو اُسکے * اور عایشہ رضی الله عنہا سے

قَالَتْ رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي مُتَرَبِّعًا

بولی دیکھا میں نے نبی صلی الله علیہ وسلم کو نماز پڑھتے چار زانو

رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ * بَابُ الْجُمُعَةِ *

روایت کیا اُسکو نسائی نے اور صحیح کہا اُسکو حاکم نے * باب جمعہ کے بیان میں

عَنْ عَبْدِ اللهِ ابْنِ عُمَرَ وَاَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا

روایت ہی عبد الله ابن عمر اور ابی ہریرہ رضی الله عنہما سے

اَنَّهُمَا سَمِعَا رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ عَلَى اَعْوَادِ

مقرر اُنھوں نے سنا پیغمبر خدا کو رحمت بھیجے الله اُنپر اور سلام فرماتے تھے کہ یون پر

مِنْبَرِهِ لَيَنْتَهِيَنَّ اَقْوَامٌ عَنْ وَدْعِهِمُ الْجُمُعَاتِ

اپنے منبر کی باز آوینگے قوم جمعوں کے چھوڑ دینے سے

اَوْ لَيَخْتِمَنَّ اللهُ عَلَى قُلُوبِهِمْ ثُمَّ لَيَكُونُنَّ مِنَ

یا مُہر کریگا الله اُنکے دلون پر پھر ہو جاوینگے وے

الْغَافِلِينَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ • وَعَنْ سَلَمَةَ ابْنِ الْاَكْوَعِ

غافلون سے روایت کیا اُسکو مسلم نے • اور سلمہ ابن الاکوع

رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كُنَّا نُصَلِّي مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
رضی اللہ عنہ سے کہا ہم نماز پڑھتے تھے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ
وَسَلَّمَ الْجُمُعَةَ ثُمَّ نَنْصَرِفُ وَلَيْسَ لِلْحِيطَانِ
جمعہ کی پھر پھرتے اور باقی نہ رہتا تھا دیواروں کا ایسا سایا کہ
ظِلٌّ نَسْتَظِلُّ بِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ
بچتے ہم دھوپ سے اُسکے سبب متفق علیہ ہی اور عبارت بخاری کی ہی
وَفِي لَفْظٍ لِمُسْلِمٍ كُنَّا نُجَمِّعُ مَعَهُ إِذَا زَالَتِ الشَّمْسُ
اور ایک لفظ میں مسلم کے ہم جمعہ پڑھتے تھے اُنکے ساتھ جب پھرتا مغرب
ثُمَّ نَرْجِعُ نَتَتَبَّعُ الْفَيْءَ * وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَضِيَ
کیطرف آفتاب پھر پھرتے طلب کرتے سایہ * اور سہل ابن سعد رضی
اللهُ عَنْهُ قَالَ مَا كُنَّا نَقِيلُ وَنَتَغَدَّى إِلَّا بَعْدَ
اللہ عنہ سے فرمایا نہ لیٹتے تھے ہم دن کو اور نہ کھانا کھاتے مگر بعد
الْجُمُعَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَفِي رِوَايَةٍ
جمعہ کے متفق علیہ ہی اور عبارت مسلم کی ہی اور ایک روایت
فِي عَهْدِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ * وَعَنْ جَابِرٍ
میں عہد میں پیغمبر خدا کے درود خدا کا اُنپر اور سلام * اور جابر
رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ
رضی اللہ عنہ سے مقرر نبی صلی اللہ علیہ وسلم

يَخْطُبُ قَائِمًا فَجَاءَتْ عِيرٌ مِنَ الشَّامِ فَانْفَتَلَ
خطبہ پڑھتے تھے کھڑے سے کہ آیا قافلہ شام سے سو چلے گئے لوگ
النَّاسُ إِلَيْهَا حَتَّى لَمْ يَبْقَ إِلَّا اثْنَا عَشَرَ رَجُلًا
اُسکی طرف یہانتک کہ نہ باقی رہے مگر بارہ مرد
رَوَاهُ مُسْلِمٌ * وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ
روایت کیا اِسکو مسلم نے * اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے کہا
قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَدْرَكَ رَكْعَةً
فرمایا پیغمبر خدا نے درود خدا کا اُنپر اور سلام جسنے پائی ایک رکعت
مِنْ صَلٰوةِ الْجُمُعَةِ وَغَيْرِهَا فَلْيُضِفْ إِلَيْهَا أُخْرٰى
نماز جمعہ کی اور سوا اُسکے تو ملاوے اُسکی طرف دوسری
وَقَدْ تَمَّتْ صَلٰوتُهُ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ
اور تحقیق پوری ہوئی اُسکی نماز روایت کیا اُسکو نسائی اور ابن ماجہ
وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ وَإِسْنَادُهُ صَحِيحٌ لٰكِنْ
اور دارقطنی نے اور لفظ اُسکا ہی اور اسناد اُسکی صحیح ہی لیکن
قَوّٰى أَبُو حَاتِمٍ إِرْسَالَهُ * وَعَنْ جَابِرِ ابْنِ سَمُرَةَ
قوی رکھاہی ابوحاتم نے ارسال کو اُسکے * اور جابر ابن سمرہ
رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ
رضی اللہ عنہ سے مروی نبی صلی اللہ علیہ و سلم خطبہ

۷۴

يَخْطُبُ قَائِمًا ثُمَّ يَجْلِسُ ثُمَّ يَقُوْمُ فَيَخْطُبُ

پڑھتے تھے کھڑے ہو کر پھر بیٹھ جاتے پھر کھڑے ہوتے پھر خطبہ

قَائِمًا فَمَنْ اَنْبَأَكَ اِنَّهُ كَانَ يَخْطُبُ جَالِسًا فَقَدْ كَذَبَ

پڑھتے کھڑے ہو کر سو جس نے خبر دی تجکو کہ وہ خطبہ پڑھتے تھے بیٹھ کر سو

اَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ * وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ

وہ جھوٹھا ہو نکالا اُسکو مسلم نے * اور جابر ابن عبد اللہ رضی

اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا

اللہ عنہ سے کہا کہ پیغمبر خدا درود خدا کا اُنپر اور سلام جب

خَطَبَ احْمَرَّتْ عَيْنَاهُ وَعَلَا صَوْتُهُ وَاشْتَدَّ

خطبہ پڑھتے تھے سرخ ہو جاتی تھیں آنکھیں اُنکی اور بلند ہوتی اُنکی آواز اور زیادہ ہو جاتا

غَضَبُهُ حَتّٰى كَاَنَّهُ مُنْذِرُ جَيْشٍ يَقُوْلُ صَبَّحَكُمْ

اُنکا غصہ یہان تک کہ گویا وہ ڈرانیوالے ہیں لشکر سے کہ کہا کرتا ہی صبح کو پہنچا

وَمَسَّاكُمْ وَيَقُوْلُ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ خَيْرَ الْحَدِيْثِ

لشکر اور شام کو تمھارے پاس اور فرماتے بعد اُسکے کہ بیشک بہتر بات تو ہمیں

كِتَابُ اللّٰهِ وَخَيْرَ الْهَدْيِ هَدْيُ مُحَمَّدٍ وَشَرَّ الْاُمُوْرِ

اللہ کی کتاب ہی اور بہتر راہ نکی محمد کی راہ ہی اور بُرے کامونسے

مُحْدَثَاتُهَا وَكُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِيْ

نئی نکالی ہوئی اُسکی اور ہر بدعت گمراہی ہی روایت کیا اُسکو مسلم نے

وَفِي رِوَايَةٍ لَهُ كَانَتْ خُطْبَةُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ

اور ایک روایت مین اُسکی خطبہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا

الْجُمُعَةِ يَحْمَدُ اللّٰهَ وَيُثْنِي عَلَيْهِ ثُمَّ يَقُولُ عَلَى إِثْرِ

جمعہ کے دن یہہ تھا کہ حمد کرتے اللہ کی اور ثنا کرتے اُسپر پھر کہتے بعد

ذٰلِكَ وَقَدْ عَلَا صَوْتُهُ وَفِي رِوَايَةٍ لَهُ مَنْ

اُسکے حالانکہ تحقیق اونچی ہوتی آواز آپکی اور ایک روایت مین اُسکی جسکو

يَهْدِي اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهُ وَمَنْ يُضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا

راہ بتاوے اللہ پھر نہین کوئی گمراہ کرنیوالا اُسکو اور جسکو گمراہ کرے اللہ نہین کوئی

هَادِيَ لَهُ وَلِلنَّسَائِيِّ وَكُلُّ ضَلَالَةٍ فِي النَّارِ • وَعَنْ عَمَّارِ

ہدایت کرنیوالا اُسکا اور نسائی کی روایت اور ہر گمراہی پہنچاتی ہی آگ مین • اور

بْنِ يَاسِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ

عمار ابن یاسر رضی اللہ عنہ سے کہا سُنا مین نے پیغمبر خدا کو

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ طُولَ صَلٰوةِ الرَّجُلِ وَقِصَرَ

درود خدا کا اُنپر اور سلام فرماتے کہ درازی مرد کے نماز کی اور کوتاہی

خُطْبَتِهِ مَئِنَّةٌ مِنْ فِقْهِهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ • وَعَنْ أُمِّ

اُسکے خطبے کی ظاہر کرنیوالی ہی اُسکی دانائی کو روایت کیا اُسکو مسلم نے • اور

هِشَامٍ بِنْتِ حَارِثَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ مَا

ام ہشام حارثہ کی بیٹی رضی اللہ عنہا سے بولی نہین

أَخَذْتُ قٓ وَالْقُرْآنِ الْمَجِيدِ إِلَّا عَنْ لِسَانِ رَسُولِ
سیکھا مینں نے سورت قٓ ۰ والقرآن المجید کو مگر زبان سے پیغمبر
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَءُهَا كُلَّ جُمُعَةٍ عَلَى الْمِنْبَرِ
خدا کی درود خدا کا اُپر او سلام پڑھتے وسے اُسے ہر جمعے مینں منبر پر
إِذَا خَطَبَ النَّاسَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ ٭ وَعَنِ ابْنِ
جب خطبہ پڑھتے لوگونکے سامھنے روایت کیا اُسکو مسلم نے ٭ اور ابن
عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
عباس رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے رحمت خدا کی اُپر
وَسَلَّمَ مَنْ تَكَلَّمَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْإِمَامُ يَخْطُبُ
اور سلام جسنے کلام کیا جمعے کے دن امام کے خطبہ پڑھتے ہوے
فَهُوَ كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ أَسْفَارًا وَالَّذِي يَقُولُ لَهُ
سو وہ ہی جیسا گدھا کہ لے چلتا ہی کتابین اور جو کہے اُسکو چُپ
أَنْصِتْ لَيْسَتْ لَهُ جُمُعَةٌ رَوَاهُ أَحْمَدُ بِإِسْنَادٍ لَا بَأْسَ
اُسکے واسطے جمعہ نہین روایت کیا اُسکو احمد نے سند سے کہ کچھ مضایقہ نہین
بِهِ وَهُوَ يُفَسِّرُ حَدِيثَ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ
اُسکا اور وہ مفسر ہی ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ کی
فِي الصَّحِيحَيْنِ مَرْفُوعًا إِذَا قُلْتَ لِصَاحِبِكَ أَنْصِتْ
حدیث کو جو صحیحین مینں ہی حالانکہ مرفوع ہی جب کہا تونے اپنے ساتھی کو

يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْإِمَامُ يَخْطُبُ فَقَدْ لَغَوْتَ * وَعَنْ جَابِرٍ

جب رہ جمعہ کے دن امام کے خطبہ پڑھتے ہوئے سو مقرر لغو کیا تو نے * اور جابر

رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ دَخَلَ رَجُلٌ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالنَّبِيُّ

رضی اللہ عنہ سے کہا آیا ایک مرد جمعہ کے دن جس وقت کہ

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ فَقَالَ صَلَّيْتَ قَالَ لَا قَالَ قُمْ

نبی صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ پڑھتے تھے سو فرمایا تو نے نماز پڑھی کہا نہیں فرمایا کھڑا ہو

فَصَلِّ رَكْعَتَيْنِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ * وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ

سو پڑھ لے دو رکعتیں متفق علیہ ہی * اور ابن عباس رضی

اللهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقْرَأُ فِي صَلوٰةِ

اللہ عنہ سے مقرر نبی رحمت اللہ کی اُپر اور سلام پڑھتے تھے نماز میں

الْجُمُعَةِ سُورَةَ الْجُمُعَةِ وَالْمُنَافِقِينَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

جمعہ کی سورۃ الجمعہ اور سورۃ المنافقون روایت کیا اُسکو مسلم نے

وَلَهُ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيرٍ كَانَ يَقْرَأُ فِي الْعِيدَيْنِ

اور اُسیکی روایت ہی نعمان ابن بشیر سے پڑھتے تھے عیدین

وَفِي الْجُمُعَةِ سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى وَهَلْ أَتَاكَ

اور جمعہ میں سورۂ سبح اسم ربک الاعلی اور ہل اتاک

حَدِيثُ الْغَاشِيَةِ * وَعَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ رَضِيَ

حدیث الغاشیہ * اور زید ابن ارقم رضی

اللہ عنہ قال صلی النبی صلی اللہ علیہ وسلم العید
اللہ عنہ سے کہا نماز پڑھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے عید کی
ثم رخص فی الجمعۃ فقال من شاء ان یصلی
پھر رخصت دی جمعہ میں سو فرمایا جو چاہے پڑھے
فلیصل رواہ الخمسۃ الا الترمذی وصححہ ابن
سو پڑھے روایت کیا اسکو پانچوں نے مگر ترمذی نے اور صحیح کہا اسکو ابن
خزیمۃ ٭ وعن ابی ہریرۃ رضی اللہ عنہ قال
خزیمہ نے ٭ اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا
قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا صلی احدکم
پیغمبر خدا نے رحمت خدا کی اُنپر اور سلام جب پڑھے کوئی تم میں
الجمعۃ فلیصل بعدھا اربعا رواہ مسلم ٭ وعن
نماز جمعہ کی تو پڑھے اُسکے بعد چار رکعت روایت کیا اسکو مسلم نے ٭ اور
السائب ابن یزید رضی اللہ عنہ ان معاویۃ
سایب ابن یزید رضی اللہ عنہ سے کہ معاویہ نے
قال لہ اذا صلیت الجمعۃ فلا تصلھا بصلوۃ حتی
کہا اسے جب نماز پڑھے تو جمعے کی تو نہ ملا اس سے کوئی نماز جب تک
تتکلم او تخرج فان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
تو بات کرے یا نکلے سو بیشک پیغمبر خدا نے رحمت خدا کی اُنپر اور سلام

أَمَرَنَا بِذٰلِكَ أَنْ لَا تَصِلَ صَلٰوةً بِصَلٰوةٍ حَتّٰى تَتَكَلَّمَ

حکم فرمایا مجھے یوں کہ نہ ملا نماز نماز کے ساتھ جب تک بات کرے

أَوْ تَخْرُجَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ • وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ

تو یا نکلے روایت کیا اسکو مسلم نے * اور ابی ہریرہ رضی

اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنِ

اللہ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جسنے

اغْتَسَلَ ثُمَّ أَتَى الْجُمُعَةَ فَصَلّٰى مَا قُدِّرَ لَهُ ثُمَّ

غسل کیا پھر آیا جمعے میں پھر نماز پڑھی جو تقدیر میں رکھا تھا اُسکی اللہ نے پھر

أَنْصَتَ حَتّٰى يَفْرُغَ الْإِمَامُ مِنْ خُطْبَتِهِ ثُمَّ

چُپ رہا یہاں تک کہ فارغ ہوا امام خطبہ سے اپنے پھر

صَلّٰى مَعَهُ غُفِرَ لَهُ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْجُمُعَةِ الْأُخْرٰى

نماز پڑھی اُسکے ساتھ بخشا جاویگا اُسکو جو کچھ ہی اُسکے اور دوسرے جمعے کے درمیان

وَفَضْلَ ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ • وَعَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ

اور تین دن لیکر روایت کیا اُسکو مسلم نے * اور اُسی سے ہی

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَكَرَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَقَالَ فِيْهِ

مقرر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ذکر کیا جمعہ کے دن کا اور فرمایا اُسمیں

سَاعَةٌ لَا يُوَافِقُهَا عَبْدٌ مُسْلِمٌ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّيْ

ایکساعت ہی نہیں موافق ہوتاہی اُسکو کوئی بندہ مسلمان حالانکہ وہ کھڑا نماز پڑھتاہی

يَسْأَلُ اللهَ عَزَّ وَجَلَّ شَيْئًا اِلَّا اَعْطَاهُ اِيَّاهُ وَاَشَارَ

سوال کرتا ہی اللہ بزرگ اور برترسے کچھ مگر عنایت کرتا ہی وہ اُسے اور اشارہ کیا

بِيَدِهٖ يُقَلِّلُهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ

اپنے ہاتھ سے کم ہونے میں اُسکے متفق علیہ ہی اور ایک روایت میں مسلم کی

وَهِيَ سَاعَةٌ خَفِيفَةٌ ٭ وَعَنْ اَبِي بُرْدَةَ عَنْ اَبِيهِ

اور وہ تھوڑا وقت ہی ٭ اور ابی بردہ سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے

رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

رضی اللہ عنہ کہا سُنا میں نے پیغمبر خدا کو رحمت اللہ کی آنپر

وَسَلَّمَ يَقُوْلُ هِيَ مَا بَيْنَ اَنْ يَجْلِسَ الْاِمَامُ اِلَى

اور سلام فرماتے تھے وہ (ساعت) درمیان میں ہی امام کے بیٹھنے سے

اَنْ تُقْضَى الصَّلٰوةُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَرَجَّحَ الدَّارَقُطْنِيُّ

نماز کے ادا ہونے تک روایت کیا اُسکو مسلم نے اور ترجیح دی دارقطنی نے

اَنَّهُ مِنْ قَوْلِ اَبِي بُرْدَةَ وَفِي حَدِيْثِ عَبْدِ اللهِ

اُسکو کہ وہ قول سے ابی بردہ کے ہی اور حدیث میں عبد اللہ

بْنِ سَلَامٍ عِنْدَ ابْنِ مَاجَةَ وَجَابِرٍ عِنْدَ اَبِي

ابن سلام کی ابن ماجہ کے نزدیک اور حدیث میں جابر کی

دَاوُدَ وَالنَّسَائِيِّ اَنَّهَا مَا بَيْنَ صَلٰوةِ الْعَصْرِ اِلَى

ابو داؤد اور نسائی کے نزدیک بیشک وہ درمیان میں ہی عصر کی نماز

غُرُوبِ الشَّمْسِ وَقَدِ اخْتَلَفُوا فِيهَا عَلَى أَكْثَرِ مِنْ
سے آفتاب کے ڈوبنے تک اور تحقیق اختلاف کیاہی لوگون نے اسمین

أَرْبَعِينَ قَوْلاً أَمْلَيْتُهَا فِي شَرْحِ الْبُخَارِي * وَعَنْ
چالیس قول سے زیادہ پر لکھاہی مین نے اسکو بخاری کی شرح مین * اور

جَابِرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ مَضَتِ السُّنَّةُ أَنَّ فِي كُلِّ
جابر رضی الله عنہ سے کہا چلی آئی ہی سنت کہ ہر

أَرْبَعِينَ فَصَاعِدًا جُمُعَةً رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ
چالیس مین اور اس سے اوپر ایک جمعہ ہی *ش* روایت کیا اسکو دارقطنی نے

بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ * وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدَبٍ رَضِيَ اللهُ
اسناد ضعیف سے * اور روایت ہی سمرہ ابن جندب رضی

عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَسْتَغْفِرُ لِلْمُؤْمِنِينَ
الله عنہ سے مقرر نبی رحمت خدا کی اُنپر اور سلام مغفرت چاہتے تھے مومن مردون

وَالْمُؤْمِنَاتِ كُلَّ جُمُعَةٍ رَوَاهُ الْبَزَّارُ بِإِسْنَادٍ لَيِّنٍ
اور عورتون کیلئے ہر جمعہ کو روایت کیا اسے بزار نے ہلکی اسناد سے

* وَعَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ
اور جابر ابن سمرہ سے راضی ہو الله اُنسے مقرر نبی رحمت

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ فِي الْخُطْبَةِ يَقْرَأُ آيَاتٍ مِنَ
خدا کی اُنپر اور سلام خطبے مین پڑھتے تھے آیتین

ش* یعنی مرد حضر میں یا اس سے زیادہ میں ایک جمعہ ہی ... ف

الْقُرْاٰنِ يُذَكِّرُ النَّاسَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَاَصْلُهُ فِيْ
قرآن کی نصیحت سناتے لوگونکو روایت کیا اُسکو ابوداؤد نے اور اصل اُسکی
مُسْلِمٍ * وَعَنْ طَارِقِ بْنِ شِهَابٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ
مسلم میں ہی * اور روایت ہی طارق ابن شہاب رضی اللہ عنہ سے
اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَلْجُمُعَةُ حَقٌّ
مقرر پیغمبر خدا نے رحمت اللہ کی اُنپر اور سلام فرمایا جمعہ حق
وَاجِبٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ فِيْ جَمَاعَةٍ اِلَّا اَرْبَعَةً مَمْلُوْكٍ
واجب ہی ہر مسلمان پر جماعت میں مگر چار پر غلام
وَامْرَأَةٍ وَصَبِيٍّ وَمَرِيْضٍ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَقَالَ لَمْ
اور عورت اور لڑکا اور مریض روایت کیا اسکو ابوداؤد نے اور فرمایا نہیں
يَسْمَعْ طَارِقٌ مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَخْرَجَهُ
سنا طارق نے نبی سے رحمت خدا کی اُنپر اور سلام اور نکالا اُسکو
الْحَاكِمُ مِنْ رِوَايَةِ طَارِقٍ الْمَذْكُوْرِ عَنْ اَبِيْ
حاکم نے روایت سے طارق مذکور کی نقل کی اُسنے ابی
مُوْسٰى * وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
موسی سے * اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ عَلٰى مُسَافِرٍ جُمُعَةٌ رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ
رحمت اللہ کی اُنپر اور سلام مسافر پر جمعہ نہیں روایت کیا اُسکو طبرانی نے

بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ * وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُودٍ
اسناد ضعیف سے * اور عبداللہ ابن مسعود
رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
رضی اللہ عنہ سے کہا کہ پیغمبر خدا رحمت اللہ کی اُوپر
وَسَلَّمَ إِذَا اسْتَوَى عَلَى الْمِنْبَرِ اسْتَقْبَلْنَاهُ بِوُجُوهِنَا
اور سلام جب کھڑے ہوتے تھے منبر پر سامنے ہوتے تھے ہم اُنکے اپنے منھہ کر کے
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَلَهُ شَاهِدٌ مِنْ
روایت کیا اُسکو ترمذی نے اسناد ضعیف سے اور اُسکے لئے شاہد ہی
حَدِيثِ الْبَرَاءِ عِنْدَ ابْنِ خُزَيْمَةَ * وَعَنِ الْحَكَمِ
براء کی حدیث سے ابن خزیمہ کے پاس * اور حکم
بْنِ حَزْنٍ قَالَ شَهِدْنَا الْجُمُعَةَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
ابن حزن سے کہا حاضر ہوئے ہم جمعے کو نبی صلی اللہ علیہ
وَسَلَّمَ فَقَامَ مُتَوَكِّيًا عَلَى عَصًى أَوْ قَوْسٍ رَوَاهُ
وسلم کے ساتھہ سو کھڑے ہوئے حضرت تکیہ دیکر لاٹھی یا کمان پر روایت
أَبُودَاوُدَ * بَابُ صَلَوةِ الْخَوْفِ * عَنْ صَالِحِ بْنِ
کیا اُسکو ابوداؤد نے * باب خوف کی نماز کا * روایت ہی صالح ابن
خَوَّاتٍ عَمَّنْ صَلَّى مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
خوات سے نقل کی اُسنے اُسسے جسنے نماز پڑھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ

يَوْمَ ذَاتِ الرِّقَاعِ صَلٰوةَ الْخَوْفِ اَنَّ طَائِفَةً صَلَّتْ

ذات الرقاع کے دن خوف کی نماز پڑھی ایک گروہ نے نماز پڑھی حضرت کے

مَعَهٗ وَطَائِفَةٌ وِجَاهَ الْعَدُوِّ فَصَلّٰى بِالَّذِيْنَ مَعَهٗ

ساتھ اور ایک گروہ تھا مقابل دشمن کے پھر نماز پڑھائی اُن لوگوں کو جو ساتھ تھے

رَكْعَةً ثُمَّ ثَبَتَ قَائِمًا وَاَتَمُّوْا لِاَنْفُسِهِمْ ثُمَّ

اُنکے ایک رکعت پھر کھڑے رہے حضرت اور تمام کی اُن لوگوں نے جدا جدا پھر

انْصَرَفُوْا فَصَفُّوْا وِجَاهَ الْعَدُوِّ وَجَاءَتِ الطَّائِفَةُ

وے پھرے اور صف باندھی مقابلے میں دشمن کے اور آیا دوسرا گروہ

الْاُخْرٰى فَصَلّٰى بِهِمُ الرَّكْعَةَ الَّتِيْ بَقِيَتْ ثُمَّ

پھر پڑھی حضرت نے اُنکے ساتھ ایک رکعت جو باقی رہی تھی پھر

ثَبَتَ جَالِسًا وَاَتَمُّوْا لِاَنْفُسِهِمْ ثُمَّ سَلَّمَ بِهِمْ مُتَّفَقٌ

بیٹھے رہے اور پوری کی اُن لوگوں نے تنہا تنہا پھر سلام پھیرا حضرت نے اُنکے ساتھ متفق

عَلَيْهِ وَهٰذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ وَوَقَعَ فِي الْمَعْرِفَةِ لِابْنِ

علیہ ہی اور یہہ عبارت مسلم کی ہی اور واقع ہوا ہی معرفت میں

مَنْدَةَ عَنْ صَالِحِ بْنِ خَوَّاتٍ عَنْ اَبِيْهِ ٭ وَعَنِ ابْنِ

جو تصنیف ہی ابن مندہ کی صالح ابن خوات سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے ٭ اور

عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ غَزَوْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ

ابن عمر رضی اللہ عنہ سے کہا جہاد کیا میں نے پیغمبر خدا

صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ قِبَلَ نَجْدٍ فَوَازَيْنَا الْعَدُوَّ

صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ نجد کی جانب پھر مقابل ہوئے ہم دشمن کے

فَصَافَفْنَاهُمْ فَقَامَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ

اور مقابلے میں انکے صف باندھی ہمنے پھر کھڑے ہوئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

فَصَلَّى بِنَا فَقَامَتْ طَائِفَةٌ مَعَهُ وَأَقْبَلَتْ طَائِفَةٌ

اور نماز پڑھی ہمارے ساتھہ پھر کھڑی ہوئی ایک جماعت انکے ساتھہ اور مقابلے میں آیا

عَلَى الْعَدُوِّ وَرَكَعَ بِمَنْ مَعَهُ وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ

ایک گروہ دشمن کے اور رکوع کیا حضرت نے اپنے ہمراہیونکے ساتھہ اور دو سجدے کئے پھر

انْصَرَفُوا مَكَانَ الطَّائِفَةِ الَّتِي لَمْ تُصَلِّ فَجَاؤُا

پھر گئے وے لوگ اس جگہہ جہاں وہ جماعت تھی جسنے نماز نہیں پڑھی پھر آئے

فَرَكَعَ بِهِمْ رَكْعَةً وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ

وے سب پھر رکوع کیا حضرت نے انکے ساتھہ اور کئے دو سجدے پھر سلام پھیرا

فَقَامَ كُلُّ وَاحِدٍ مِنْهُمْ فَرَكَعَ لِنَفْسِهِ رَكْعَةً

پھر کھڑے ہوئے ہر شخص انمیں سے پھر رکوع کیا اپنے لئے ایک رکوع

وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ مُتَّفَقٌ عَلَيهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ

اور کئے دو سجدے متفق علیہ ہی اور عبارت بخاری کی ہی

وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ شَهِدْتُ مَعَ رَسُولِ

اور جابر رضی اللہ عنہ سے کہا حاضر تھا میں پیغمبر خدا

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ الْخَوْفِ فَصَفَفْنَا صَفَّيْنِ

صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خوف کی نماز میں سو باندھیں ہم نے دو صفیں

صَفٌّ خَلْفَ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْعَدُوُّ

ایک صف پیچھے پیغمبر خدا کے رحمت اللہ کی اُنپر اور سلام حالانکہ دشمن

بَيْنَنَا وَبَيْنَ الْقِبْلَةِ فَكَبَّرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

درمیان ہمارے اور درمیان قبلہ کے تھا پھر تکبیر کہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے

وَكَبَّرْنَا جَمِيْعًا ثُمَّ رَكَعَ وَرَكَعْنَا جَمِيْعًا ثُمَّ رَفَعَ

اور تکبیر کہی ہم نے ملکر پھر جھکا حضرت اور جھکے ہم سب پھر اُٹھایا حضرت نے

رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ وَرَفَعْنَا جَمِيْعًا ثُمَّ انْحَدَرَ

اپنا سر رکوع سے اور اُٹھایا ہم سب نے پھر جھکے حضرت

بِالسُّجُوْدِ وَالصَّفُّ الَّذِيْ يَلِيْهِ وَقَامَ الصَّفُّ

سجدے کو اور جو صف متصل تھی اُنکے اور کھڑی رہی پچھلی

الْمُؤَخَّرُ فِيْ نَحْوِ الْعَدُوِّ فَلَمَّا قَضَى السُّجُوْدَ قَامَ

صف مقابلے میں دشمن کے پھر جب ادا کیا سجدہ کھڑی ہوئی

الصَّفُّ الَّذِيْ يَلِيْهِ فَذَكَرَ الْحَدِيْثَ وَفِيْ

صف جو نزدیک تھی حضرت کے پھر ذکر کیا پوری حدیث کو اور ایک

رِوَايَةٍ ثُمَّ سَجَدَ وَسَجَدَ مَعَهُ الصَّفُّ الْأَوَّلُ

روایت میں پھر سجدہ کیا حضرت نے اور سجدہ کیا اُنکے ساتھ پہلی صف نے

فَلَمَّا قَامُوْا سَجَدَ الصَّفُّ الثَّانِي ثُمَّ تَأَخَّرَ الصَّفُّ
پھر جب کھڑے ہوئے وے سجدے میں گئی دوسری صف پھر ہٹ گئی
الْاَوَّلُ وَتَقَدَّمَ الصَّفُّ الثَّانِي فَذَكَرَ مِثْلَهٗ
پہلی صف اور آگے بڑھی دوسری صف پھر ذکر کیا اُسے مانند
وَفِي اٰخِرِهٖ ثُمَّ سَلَّمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
اور اُسکے آخر میں پھر سلام پھیرا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے
وَسَلَّمْنَا جَمِيْعًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَلِاَبِيْ دَاوٗدَ عَنْ اَبِيْ
اور سلام پھیرا ہم سب نے روایت کیا اُسکو مسلم نے اور ابوداؤد کی روایت
عَيَّاشٍ الزُّرَقِيِّ مِثْلُهٗ وَزَادَ اَنَّهَا كَانَتْ بِعُسْفَانَ
میں ابی عیاش زرقی سے مانند اُسکی اور زیادہ کیا کہ نماز تھی عسفان میں
وَلِلنَّسَائِيِّ مِنْ وَجْهٍ اٰخَرَ عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ
اور نسائی کی روایت دوسری وجہ سے جابر رضی اللہ عنہ سے
اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلّٰى بِطَائِفَةٍ مِنْ اَصْحَابِهٖ
کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھی ایک گروہ کے ساتھ اپنے اصحاب سے
رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ صَلّٰى بِاٰخَرِيْنَ اَيْضًا رَكْعَتَيْنِ
دو رکعتیں پھر سلام پھیرا پھر پڑھی دوسرونکے ساتھ بھی دو رکعتیں
ثُمَّ سَلَّمَ وَمِثْلُهٗ لِاَبِيْ دَاوٗدَ عَنْ اَبِيْ بَكْرٍ رَضِيَ
پھر سلام پھیرا اور اُسیطرح ابی داؤد کی روایت ابی بکر رضی

ف قوله بعسفان ... [illegible]

اللہ عنہ ٭ وعن حذیفة رضي الله عنه ان النبي

اللہ عنہ سے ۔ اور حذیفہ رضی اللہ عنہ سے کہ نبی

صلى الله عليه وسلم صلى بالخوف بهؤلاء ركعة وهؤلاء

صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھی نماز خوف کی ساتھ انکے ایک رکعت اور ساتھ

ركعة ولم يقضوا رواه احمد وابو داؤد

انکی ایک رکعت اور ادا نہیں کیا ٭ روایت کیا اسکو احمد اور ابوداؤد

والنسائي وصححه ابن حبان ومثله عند ابن

اور نسائی نے اور صحیح کہا اسکو ابن حبان نے اور مانند اسکی ابن

خزيمة عن ابن عباس ٭ وعن ابن عمر رضي

خزیمہ کے نزدیک ابن عباس سے ٭ اور ابن عمر رضی

الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

اللہ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ نے رحمت خدا کی انپر اور سلام

صلوة الخوف ركعة على اي وجه كان رواه

نماز خوف کی ایک رکعت ہی جسطرح پر ہوسکے روایت کیا اسکو

البزار باسناد ضعيف ٭ وعنه مرفوعا ليس في صلوة

بزار نے اسناد ضعیف سے ٭ اور انہی سے ہی بسند مرفوع نہیں ہی نماز

الخوف سهو اخرجه الدارقطني باسناد ضعيف

خوف میں سہو نکالا اسکو دارقطنی نے اسناد ضعیف سے

بَابُ صَلٰوةِ العِيدَيْنِ * عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا
باب عیدین کی نماز کا * روایت ہی عایشہ رضی اللہ عنہا سے
قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْفِطْرُ يَوْمَ
یونی فرمایا پیغمبر خدا نے رحمت اللہ کی اوپر اور سلام صدقہ فطر جسدن
يُفْطِرُ النَّاسُ وَالْأَضْحٰى يَوْمَ يُضَحِّي النَّاسُ رَوَاهُ
عید الفطر کرین لوگ اور قربانی جسدن عید اضحی کرین لوگ روایت کیا اسکو
التِّرْمِذِيُّ * وَعَنْ أَبِي عُمَيْرِ ابْنِ أَنَسٍ رَضِيَ اللهُ
ترمذی نے * اور ابی عمیر ابن انس رضی اللہ
عَنْهُ عَنْ عُمُوْمَةٍ لَهُ مِنَ الصَّحَابَةِ أَنَّ رَكْبًا جَاؤُا
عنہ سے نقل کی اسنے اپنے چچاؤنے اُنھون نے نقل کی صحابہ سے کہ دس شتر سوار آئے
فَشَهِدُوْا أَنَّهُمْ رَأَوُا الْهِلَالَ بِالْأَمْسِ فَأَمَرَ النَّبِيُّ
پھر گواہی دی انھون نے کہ تحقیق دیکھا انھون نے ہلال کل سو فرمایا نبی
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُفْطِرُوْا وَإِذَا أَصْبَحُوْا يَغْدُوْا إِلٰى
صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ افطار کرین اور جب صبح کو اٹھین تو چلین اپنی
مُصَلَّاهُمْ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْ دَاوٗدَ وَهٰذَا لَفْظُهُ
عیدگاہ کی طرف روایت کیا اسکو احمد اور ابوداود نے اور یہہ عبارت اسکی ہی
وَإِسْنَادُهٗ صَحِيْحٌ * وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ
اور اسناد اسکی صحیح ہی * اور انس رضی اللہ عنہ سے کہا

كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَغْدُوْ يَوْمَ الْفِطْرِ
کہ پیغمبر خدا رحمت اللہ کی اُنپر اور سلام نہ نکلتے تھے عید الفطر کے دن
حَتّٰى يَأْكُلَ تَمَرَاتٍ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَفِيْ رِوَايَةٍ
جب تک کھا لیتے خرمے نکالا اُسکو بخاری نے اور ایک روایت میں
مُعَلَّقَةٍ وَوَصَلَهَا أَحْمَدُ وَيَأْكُلُهُنَّ أَفْرَادًا ۝ وَعَنِ
معلق ہی اور وصل کیا اُسکو احمد نے اور کھاتے اُنکو طاق ۝ اور
ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيْهِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ
ابن بریدہ سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے رضی اللہ عنہ کہا کہ
رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ
پیغمبر خدا رحمت اللہ کی اُنپر اور سلام نہ نکلتے تھے عید الفطر کے دن
حَتّٰى يَطْعَمَ وَلَا يَطْعَمُ يَوْمَ الْأَضْحٰى حَتّٰى يُصَلِّيَ
جب تک کھا لیتے اور نہ کھاتے عید اضحی کے دن جب تک نماز نہ پڑھ لیتے
رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ ۝ وَعَنْ
روایت کیا اُسکو احمد اور ترمذی نے اور صحیح کہا اُسکو ابن حبان نے ۝ اور
أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ أُمِرْنَا أَنْ نُخْرِجَ الْعَوَاتِقَ وَالْحُيَّضَ
ام عطیہ سے بولی حکم ہوا ہمکو کہ نکالیں نوجوان باکرہ اور حیض والی عورتوں کو
فِي الْعِيْدَيْنِ يَشْهَدْنَ الْخَيْرَ وَدَعْوَةَ الْمُسْلِمِيْنَ
دونوں عید میں حاضر ہوں سب نیکی میں اور دعا کو مسلمانوں کی

وَتَعْتَزِلُ الْحُيَّضُ الْمُصَلَّى مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ ۔ وَعَنِ ابْنِ
اور کنارہ رہے حائض عورتیں عیدگاہ سے متفق علیہ ہی ۔ اور ابن
عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
عمر رضی اللہ عنہما سے کہا کہ پیغمبر خدا رحمت اللہ کی اُنپر
وَسَلَّمَ وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ يُصَلُّونَ الْعِيدَيْنِ قَبْلَ الْخُطْبَةِ
اور سلام اور ابو بکر اور عمر نماز پڑھتے عیدین کی پہلے خطبے کے
مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ * وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّ
متفق علیہ ہی * اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مقرر
النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى يَوْمَ الْعِيدِ رَكْعَتَيْنِ
نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھی عید کے دن دو رکعتیں نہ
لَمْ يُصَلِّ قَبْلَهَا وَلَا بَعْدَهَا أَخْرَجَهُ السَّبْعَةُ * وَعَنْهُ
نماز پڑھتے قبل اُسکے اور نہ بعد اُسکے نکالا اُسکو ساتوں نے * اور اُنہی سے
أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الْعِيدَ بِلَا أَذَانٍ
کہ مقرر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھی نماز عید کی بلا اذان
وَلَا إِقَامَةٍ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَأَصْلُهُ فِي الْبُخَارِيِّ
اور اقامت نکالا اُسکو ابو داؤد نے اور اصل اُسکی بخاری میں ہی *
وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
اور ابی سعید رضی اللہ عنہ سے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ لَا يُصَلِّي قَبْلَ الْعِيدِ شَيْئًا فَاِذَا رَجَعَ اِلَى مَنْزِلِهٖ
وسلم پڑھتے نہ تھے عید کی نماز کے پہلے کچھ سو جب پھر آتے تھے کانے پر اپنے
صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ
پڑھتے دو رکعتین روایت کیا اُسکو ابن ماجہ نے اسناد حسن سے
وَعَنْهُ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ
اور اُسی سے ہی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نکلتے تھے عید الفطر
وَالْاَضْحٰى اِلَى الْمُصَلّٰى وَاَوَّلُ شَيْءٍ يَبْدَءُ بِهٖ
اور عید اضحی کے دن عید گاہ کی طرف اور پہلی چیز کہ شروع کرتے اُسکو
الصَّلٰوةُ ثُمَّ يَنْصَرِفُ فَيَقُومُ مُقَابِلَ النَّاسِ وَالنَّاسُ
نماز تھی پھر سلام پھیرتے پھر کھڑے ہوتے مُنہہ کرکے لوگوں کی طرف اور لوگ
عَلٰى صُفُوفِهِمْ فَيَعِظُهُمْ وَيَاْمُرُهُمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ
صفوں پر اپنی بیٹھے ہوتے پھر وعظ کہتے اور حکم کرتے اُنکو بھلائی کا متفق علیہ ہی
وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيهِ عَنْ جَدِّهٖ
اور عمر ابن شعیب سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے اور اُسنے اُسکے دادا سے
قَالَ قَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلتَّكْبِيرُ فِي الْفِطْرِ
کہا فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تکبیر عید الفطر میں
سَبْعٌ فِي الْاُوْلٰى وَخَمْسٌ فِي الْاٰخِرَةِ وَالْقِرَاءَةُ بَعْدَهُمَا
سات ہی پہلی رکعت میں اور پانچ پچھلی میں اور قرات بعد انہ دونوں

كِلَيْتِهِمَا أَخْرَجَهُ أَبُو دَاؤُدَ وَنَقَلَ التِّرمِذِيُّ
تکبیر کے دونوں رکعت میں نکالا اُسکو ابوداؤد نے اور نقل کی ترمذی نے

عَنِ الْبُخَارِيِّ تَصْحِيحَهُ * وَعَنْ أَبِي وَاقِدٍ
بخاری سے تصحیح اُسکی * اور ابی واقد

اللَّيْثِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
لیثی سے راضی ہوے اللہ اُن سے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ يَقْرَأُ فِي الْأَضْحَى وَالْفِطْرِ بِقٓ وَاقْتَرَبَتْ
وسلم پڑھتے تھے عید اضحی اور عید فطر میں سورۂ قٓ والقرآن المجید

أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ * وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ
اور اقتربت الساعہ نکالا اُسکو مسلم نے * اور جابر رضی اللہ عنہ سے کہا

كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا كَانَ يَوْمُ الْعِيدِ
کہ پیغمبر خدا رحمت اللہ کی اُنپر اور سلام جب ہوتا عید کا دن

خَالَفَ الطَّرِيقَ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَلِأَبِي دَاؤُدَ
بدلتے تھے آنے جانے میں راہ نکالا اُسکو بخاری نے اور ابی داؤد کی

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ نَحْوُهُ * وَعَنْ أَنَسٍ
روایت میں ابن عمر سے اُسیکی مانند ہی * اور انس

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَدِمَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
رضی اللہ عنہ سے کہا آئے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم مکے سے

فِي سَبِيلِ اللهِ فَاضَاعَهُ صَاحِبُهُ فَظَنَنْتُ اَنَّهُ بَايِعُهُ
جہاد میں سو بلے مرمت چھوڑ دیا تھا مالک نے اُسکے پھر گمان کیا میں نے وہ بیچیگا
بِرُخْصٍ فَسَاَلْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ
اُسکو ارزان پھر پوچھا میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سو فرمایا
لَا تَبْتَعْهُ وَاِنْ اَعْطَاكَ بِدِرْهَمٍ اَلْحَدِيْثَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ
مت خرید اُسکو اگرچہ دیوے تجھے ایک درہم کو آخر حدیث تک متفق علیہ ہی

وَعَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے نقل کی اُسنے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے
وَسَلَّمَ قَالَ تَهَادَوْا تَحَابُّوْا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ فِي الْاَدَبِ
فرمایا ہدیہ بھیجو کہ محبت زیادہ ہو آپس میں روایت کیا اُسکو بخاری نے ادب
الْمُفْرَدِ وَاَبُو يَعْلَى بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ * وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ
مفرد میں اور ابو یعلی نے اسناد حسن سے * اور انس رضی
اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَهَادَوْا
اللہ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ہدیہ بھیجو آپس میں
فَاِنَّ الْهَدِيَّةَ تَسُلُّ السَّخِيمَةَ. رَوَاهُ الْبَزَّارُ بِاِسْنَادٍ
کہ بیشک ہدیہ دور کرتا ہی کینہ روایت کیا اُسکو بزار نے سند
ضَعِيفٍ * وَعَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ
ضعیف سے * اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا نِسَاءَ الْمُسْلِمَاتِ لَا تَحْقِرَنَّ
پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ای مسلمان عورتو نہ تھوڑا سمجھے
جَارَةٌ لِجَارَتِهَا وَلَوْ فِرْسِنَ شَاةٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ * وَعَنِ ابْنِ
ہدیہ ہمسایہ والی ہمسایہ والی کے لئیے اگرچہ کھری ہو بکری کی متفق علیہ ہی *اور
عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ
ابن عمر رضی اللہ عنہ سے نقل کی اُسنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا
مَنْ وَهَبَ هِبَةً فَهُوَ أَحَقُّ بِهَا مَا لَمْ يُثَبْ عَلَيْهَا رَوَاهُ
جسنے کیا ہبہ وہ سزاوار ہی پھیر پانے کا جب تک بدلا پایا اُسپر روایت
الْحَاكِمُ وَصَحَّحَهُ وَالْمَحْفُوظُ مِنْ رِوَايَةِ ابْنِ عُمَرَ
کیا اُسکو حاکم نے اور صحیح کہا اُسکو اور محفوظ روایت سے ابن عمر کی
عَنْ عُمَرَ قَوْلُهُ * بَابُ اللُّقَطَةِ * عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ
عمر سے قول عمر کا ہی * باب پڑا ہوا مال پانے کا * روایت ہی انس رضی اللہ
عَنْهُ قَالَ مَرَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِتَمْرٍ فِي الطَّرِيقِ فَقَالَ
عنہ سے کہا گذرے نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایک کھجور پر راہ میں سو فرمایا
لَوْلَا أَنِّي أَخَافُ أَنْ تَكُونَ مِنَ الصَّدَقَةِ لَأَكَلْتُهَا
اگر نہ ڈرتا میں اِس سے کہ ہو صدقے کی تو کھا لیتا میں اُسے
مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ * وَعَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ
متفق علیہ ہی * اور زید ابن خالد رضی اللہ عنہ سے

قال النبي

قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلَهُ
کہا آیا ایک مرد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سو پوچھا اُسنے اُنسے
عَنِ اللُّقَطَةِ فَقَالَ اعْرِفْ عِفَاصَهَا وَوِكَاءَهَا ثُمَّ عَرِّفْهَا
حکم لقطے کا سو فرمایا پہچان رکھ تو اُسکے اور باندھنے کی ڈوری کو اُسکی پھر پہچنوا اُسے
سَنَةً فَاِنْ جَاءَ صَاحِبُهَا وَاِلَّا فَشَأْنَكَ بِهَا قَالَ
ایک برس پھر اگر آوے مالک اُسکا تو بہتر اور نہیں تو تیرا اختیار ہی اُسمیں کہا
فَضَالَّةُ الْغَنَمِ قَالَ هِيَ لَكَ اَوْ لِاَخِيْكَ اَوْ لِلذِّئْبِ
بکری گم ہوئی ملے تو اُسکا کیا حکم فرمایا وہ تیری ہی یا تیرے بھائی کی یا بھیڑیے کی
قَالَ فَضَالَّةُ الْاِبِلِ قَالَ مَا لَكَ وَلَهَا مَعَهَا
کہا پھر اونٹ گم ہوا ملے تو کیا حکم فرمایا تجکو کیا علاقہ اُسے اور اُسکو تجھسے اُسکے ساتھ
سِقَاؤُهَا وَحِذَاؤُهَا تَرِدُ الْمَاءَ وَتَأْكُلُ الشَّجَرَ حَتّٰى
مشک اُسکی ہی اور پانوں اُسکے کہ آوے پانی پر اور کھاوے درخت یہانتک
يَلْقَاهَا رَبُّهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ ٭ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ
کہ پاوے اُسکو خاوند اُسکا متفق علیہ ہی ٭ اور اُسی سے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اٰوٰى ضَالَّةً فَهُوَ ضَالٌّ مَا لَمْ
رحمت اللہ کی اُنپر اور سلام جو نگاہ دے گم ہوے جانور کو تو وہ گمراہ ہی جبتک
يُعَرِّفْهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ ٭ وَعَنْ عِيَاضِ بْنِ حِمَارٍ رَضِيَ
نہ پہچنواوے اُسکو روایت کیا اُسکو مسلم نے ٭ اور عیاض ابن حمار رضی

الله عنه قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من

الله عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے رحمت الله کی اونپر اور سلام جو پاوے

وجد لقطة فليشهد ذوى عدل وليحفظ عفاصها

لقطہ تو دکھلاوے دو معتبروں کو اور حفاظت سے رکھے کیسے کو اوسکے

ووكاءها ثم لا يكتم ولا يغيب فان جاء ربها فهو

اور ڈوری کو اوسکی پھر نہ چھپاوے اور نہ غایب ہووے پھر اگر آوے مالک اوسکا تو وہ

احق بها والا فهو مال الله يؤتيه من يشاء رواه

لائق ہی اوسکا اور اگر نہیں تو مال الله کا ہی دیتا ہی جسکو چاہے روایہ کیا

احمد والاربعة الا الترمذي وصححه ابن خزيمة

اسکو احمد نے اور چاروں نے مگر ترمذی نے اور صحیح کہا اسکو ابن خزیمہ

وابن الجارود وابن حبان * وعن عبد الرحمن

اور ابن جارود اور ابن حبان نے * اور عبد الرحمن

بن عثمان التيمي رضي الله عنه ان النبي صلى الله عليه

ابن عثمان التیمی رضی الله عنہ سے بیشک نبی صلی الله علیہ

وسلم نهى عن لقطة الحاج رواه مسلم * وعن

وسلم نے منع فرمایا لقطے سے حاجی کے روایت کیا اسکو مسلم نے * اور

المقدام بن معدي كرب رضي الله عنه قال

مقدام ابن معدی کرب رضی الله عنہ سے کہا

قال رسول

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَلَا لَا یَحِلُّ ذُوْ نَابٍ مِّنَ

فرمایا پیغمبر خدا نے رحمت اللہ کی اُنپر اور سلام سُنتا ہی حلال نہین دانت والا

السِّبَاعِ وَلَا الْحِمَارُ الْاَھْلِیُّ وَلَا اللُّقَطَۃُ مِنْ مَالِ مُعَاھِدٍ

درندہ اور نہ گدھا بستی کا اور افتادہ مال سے اُس کافر کے جسسے عہد ہی

اِلَّا اَنْ یَّسْتَغْنِیَ عَنْھَا رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ * بَابُ الْفَرَایِضِ *

مگر جس چیز کی حاجت نہ رکھتا ہو مالک روایہ کیا اُسکو ابو داود نے * باب فرایض کا

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ

روایت ہی ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا فرمایا پیغمبر خدا

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَلْحِقُوا الْفَرَایِضَ بِاَھْلِھَا فَمَا بَقِیَ

صلی اللہ علیہ وسلم نے پہنچاؤ حصہ ٹھہرایا اللہ کا حقداروں کو اُسکے پھر جو باقی رہے

فَھُوَ لِاَوْلٰی رَجُلٍ ذَکَرٍ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ * وَعَنْ اُسَامَۃَ

تو وہ میت کے قریب کا ہی جو مرد ہو * ش ۳ * متفق علیہ ہی * اور

بْنِ زَیْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ

اسامہ ابن زید رضی اللہ عنہ سے بیشک نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

لَا یَرِثُ الْمُسْلِمُ الْکَافِرَ وَلَا یَرِثُ الْکَافِرُ الْمُسْلِمَ

نہیں وارث ہوتا مسلمان کافر کا اور نہ وارث ہوتا کافر مسلمان کا

مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ * وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ فِیْ

متفق علیہ ہی * اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے فرایض میں

[illegible]

بِنْتٍ وَبِنْتَ ابْنٍ وَاُخْتٍ فَقَضَى النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

بیٹی اور پوتی اور بہن کے سو فیصلہ کیا نبی صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ لِلْابْنَةِ النِّصْفَ وَلِابْنَتِ الْابْنِ السُّدُسَ

وسلم نے بیٹی کے واسطے نصف حصہ اور پوتی کو چھٹا حصہ ہی

تَكْمِلَةَ الثُّلُثَيْنِ وَمَا بَقِيَ فَلِلْاُخْتِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

پورا کرنے کو دو تہائی اور جو باقی رہا سو بہن کو روایت کیا اُسکو بخاری نے •

وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ

اور عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے ہی کہا فرمایا

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَتَوَارَثُ اَهْلُ مِلَّتَيْنِ

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں وارث ہوتے ایک دوسرے کے دو دین والے •

رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالْاَرْبَعَةُ اِلَّا التِّرْمِذِيَّ وَاَخْرَجَهُ

روایت کیا اُسکو احمد اور چاروں نے مگر ترمذی نے نکالا اُسکو

الْحَاكِمُ بِلَفْظِ اُسَامَةَ وَرَوَى النَّسَائِيُّ حَدِيثَ

حاکم نے اسامہ کی روایت سے اور روایت کیا نسائی نے حدیث

اُسَامَةَ بِهٰذَا اللَّفْظِ • وَعَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رَضِيَ

اسامہ کو اسی لفظ سے • اور عمران ابن حصین رضی

اللهُ عَنْهُ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اللہ عنہ سے کہا آیا ایک مرد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور

فَقَالَ

فَقَالَ إِنَّ ابْنَ ابْنِي مَاتَ فَمَالِي مِنْ مِيرَاثِهِ فَقَالَ

کہا کہ پوتا میرا مر گیا سو کیا پہنچتا ہی مجھے میراث سے اُسکے فرمایا

لَكَ السُّدُسُ فَلَمَّا وَلَّى دَعَاهُ فَقَالَ لَكَ سُدُسٌ

تجکو چھٹا حصہ سو جب مڑ چلا بُلایا اُسکو تب فرمایا تو چھٹا حصہ اور ہے

آخَرُ فَلَمَّا وَلَّى دَعَاهُ فَقَالَ إِنَّ السُّدُسَ الْآخَرَ طُعْمَةٌ

پھر جب مڑ چلا بُلایا اُسکو پھر فرمایا کہ چھٹا دوسرا خورش کو تیری ہی

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَهُوَ

روایت کیا اُسکو احمد اور چاروں نے اور صحیح کہا اُسکو ترمذی نے اور وہ

مِنْ رِوَايَةِ الْحَسَنِ الْبَصْرِيِّ عَنْ عِمْرَانَ وَقِيلَ

روایت ہی حسن بصری سے نقل کی اُسنے عمران سے اور کہا گیا

إِنَّهُ لَمْ يَسْمَعْ مِنْهُ ٭ وَعَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ

کہ اُسنے نہیں سنا اُسے ٭ اور ابن بریدہ سے اُسنے اپنے باپ سے بیشک

النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَعَلَ لِلْجَدَّةِ السُّدُسَ إِذَا

نبی صلی اللہ علیہ و سلم نے ٹھہرایا واسطے دادی کے چھٹا حصہ جب نہو

لَمْ يَكُنْ دُونَهَا أُمٌّ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ

آگے اُسکے ما روایت کیا اُسکو ابو داود اور نسائی نے اور صحیح کہا اُسکو

ابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ الْجَارُودِ وَقَوَّاهُ ابْنُ عَدِيٍّ ٭ وَعَنْ

ابن خزیمہ اور ابن جارود نے اور قوت دی اُسکو ابن عدی نے ٭ اور

الْمِقْدَامِ بْنِ مَعْدِي كَرِبَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ

مقدام ابن معدی کرب رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہا

قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْخَالُ وَارِثُ مَنْ

فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ماموں وارث ہی جسکا

لَا وَارِثَ لَهُ اَخْرَجَهُ اَحْمَدُ وَالْاَرْبَعَةُ سِوَى التِّرْمِذِيِّ

کوئی وارث نہین ف ش ۲ نکالا اُسکو احمد اور چارون نے سواے ترمذی کے

وَحَسَّنَهُ زُرْعَةُ الرَّازِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ حِبَّانَ

اور حسن کہا اُسکو زرعة الرازی نے اور صحیح کہا اُسکو حاکم اور ابن حبان نے

وَعَنْ اَبِي اُمَامَةَ بْنِ سَهْلٍ قَالَ كَتَبَ مَعِي عُمَرُ

اور ابی امامہ ابن سہل سے ہی کہا لکھا میرے ساتھ عمر نے

اِلَى اَبِي عُبَيْدَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

ابی عبیدہ رضی اللہ عنہ کو کہ نبی صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ قَالَ اللهُ وَرَسُولُهُ مَوْلَى مَنْ لَا مَوْلَى لَهُ وَالْخَالُ

وسلم نے فرمایا اللہ اور رسول اُسکا والی ہی جسکا کوئی والی نہین ف ش ۲ اور ماموں

وَارِثُ مَنْ لَا وَارِثَ لَهُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالْاَرْبَعَةُ سِوَى

وارث ہی جسکا کوئی وارث نہین روایت کیا اُسکو احمد اور چارون نے سواے

اَبِي دَاؤُدَ وَحَسَّنَهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ

ابی داؤد کے اور حسن کہا اُسکو ترمذی نے اور صحیح کہا اُسکو ابن حبان نے

ف ش ۲ یعنی فرائض اور عصبہ کے سوا قرابت والے کو ذوی الارحام کہتے ہیں

ف ش ۲ یعنی جسکا کوئی فرائض اور عصبہ ہو ذوی الارحام میں سے

دیکھا

وعن جابر رضي الله عنه عن النبي صلى الله عليه وسلم
اور جابر رضی الله عنه سے نقل کی اُسنے نبی صلی الله علیه وسلم سے
قال اذا استهل المولود ورث رواه ابوداؤد وصححه
فرمایا جب رویا لڑکا وارث پاویگا روایت کیا اُسکو ابوداؤد نے اور صحیح کہا اُسکو
ابن حبان * وعن عمرو بن شعيب عن ابيه عن
ابن حبان نے * اور عمرو ابن شعیب سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے
جده قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ليس للقاتل
اُسنے دادا سے اُسکے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے رحمت الله کی اُنپر اور سلام نہیں قاتل کو
من الميراث شيء رواه النسائي والدارقطني
میراث کچھ ۳۰ ش ۰ روایت کیا اُسکو نسائی اور دارقطنی نے
وقواه ابن عبد البر واعله النسائي والصواب
قوت دی اُسکو ابن عبد البر نے اور معلول کیا اُسکو نسائی نے اور صواب
وقفه على عمرو * وعن عمر بن الخطاب رضي الله
موقوف ہونا ہی اُسکا عمرو پر ۱۰ اور عمر ابن الخطاب رضی الله
عنه قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول
عنه سے کہ کہا سنا میں نے رسول الله صلی الله علیه وسلم کو فرماتے تھے
ما احرز الوالد او الولد فهو لعصبته من كان رواه
جو جمع کرجاوے باپ یا بیٹا * ۳ش سو وہ عصبے کا ہی جو ہووہ ۳ش روایت کیا اُسکو

أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ

ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اسکو ابن

الْمَدِينِيِّ وَابْنُ عَبْدِ الْبَرِّ * وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ

مدینی اور ابن عبد البر نے * اور روایت ہی عبد اللہ ابن

عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

عمر رضی اللہ عنہما سے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے رحمت اللہ کی اُپر

وَسَلَّمَ اَلْوَلَاءُ لُحْمَةٌ كَلُحْمَةِ النَّسَبِ لَا يُبَاعُ وَلَا يُوهَبُ

اور سلام ولی ہونا ایک رشتہ ہی مثل رشتہ نسب کے نہیں بیچا جاتا اور نہ بخشا جاتا

رَوَاهُ الْحَاكِمُ مِنْ طَرِيقِ الشَّافِعِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

روایت کیا اسکو حاکم نے طریق سے شافعی رضی اللہ عنہ کے

عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَسَنِ عَنْ أَبِي يُوسُفَ وَصَحَّحَهُ

محمد ابن حسن سے نقل کی اُسنے ابی یوسف سے اور صحیح کہا اُسکو

ابْنُ حِبَّانَ وَأَعَلَّهُ الْبَيْهَقِيُّ * وَعَنْ أَبِي قِلَابَةَ

ابن حبان نے اور معلول کیا اُسکو بیہقی نے * اور روایت ہی ابی قلابہ سے

عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ

نقل کی اُسنے انس رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا نے

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَفْرَضُكُمْ زَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ رَضِيَ

رحمت اللہ کی اُپر اور سلام بہت فرائض جاننے والا تم میں زید ابن ثابت رضی

ف: یعنی غلام جب آزاد ہو اور مر جاوے تو اسکا مولیٰ اسکا وارث ہوتا ہے اور باپ سے اسکے بیٹے کا کوئی وارث نہیں

اللہ ع- احمد والاربعة سوى ابي
اللہ عنہ ہی نکالا اسکو احمد اور چاروں نے سوا ابی
داؤد وصححه الترمذي وابن حبان والحاكم
داؤد کے اور صحیح کہا اسکو ترمذی اور ابن حبان اور حاکم نے
واعلّ بالارسال * باب الوصايا * عن ابن عمر
اور علت بیان کی ارسال کی * باب وصیتوں کا * ابن عمر
رضي الله عنهما ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال
رضی اللہ عنہما سے بیشک پیغمبر خدا نے رحمت اللہ کی انپر اور سلام فرمایا
ما حق امرء مسلم له شيء يريد ان يوصي فيه
نہیں ہے حق مرد مسلمان کا کہ اسکے پاس کوئی چیز ہو اور رکھتا ہو کہ وصیت کرے
يبيت ليلتين الا وصية مكتوبة عنده متفق عليه
اسمیں گذرانے دو راتیں مگر وصیت اسکی لکھی ہوئی ہو اسکے پاس متفق علیہ ہی
وعن سعد بن ابي وقاص قال قلت يا رسول
اور سعد ابن ابی وقاص سے کہا کہا میں نے یا رسول اللہ
الله انا ذو مال ولا يرثني الا ابنة لي واحدة فتصدق
میں مال بہت رکھتا ہوں اور نہیں وارث میرا اگر بیٹی میری اکیلی کیا پھر صدقہ دوں
بثلثي مالي قال لا قلت افا تصدق بشطره قال
دو تہائی مال میں سے آپنے فرمایا نہیں کہا میں نے کیا پھر صدقہ کروں نصف

ایک حدیث میں اسی طرح آیا ہی کہ کیا میں صدقہ کروں مال کا تو آپ نے فرمایا تہائی مال کا اور تہائی بہت ہی بیشک تو اگر چھوڑے اپنے وارثوں کو غنی تو بہتر ہی

لَا قُلْتُ أَفَأَتَصَدَّقُ بِثُلُثِهِ قَالَ الثُّلُثُ وَالثُّلُثُ

اُسکا فرمایا نہین کہا مین نے کیا پھر صدقہ دون تہائی اُسکی فرمایا صدقہ کر تہائی اور تہائی

كَثِيرٌ إِنَّكَ أَنْ تَذَرَ وَرَثَتَكَ أَغْنِيَاءَ خَيْرٌ مِنْ أَنْ تَذَرَهُمْ

بہت ہی بیشک تیرا چھوڑ جانا وارثونکو غنی بہتر ہی اسسے کہ چھوڑ جاوے

عَالَةً يَتَكَفَّفُونَ النَّاسَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ ٭ وَعَنْ عَائِشَةَ

تو اُنکو مفلس ہاتھ پھیلانے سے لوگون کے سامھنے متفق علیہ ہی ٭ اور عایشہ

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا أَنَّ رَجُلًا أَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ عنہا سے بیشک ایک مرد آیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس

فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ أُمِّيَ افْتُلِتَتْ

سو بولا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیشک ماکو میری مرگ مفاجات ہوئی

نَفْسُهَا وَلَمْ تُوصِ وَأَظُنُّهَا لَوْ تَكَلَّمَتْ تَصَدَّقَتْ

اور وصیت کرنے نہ پائی اور مین گمان کرتی ہون اُسکوا گر باتین کرنے پاتی تو صدقہ دیتی

أَفَلَهَا أَجْرٌ إِنْ تَصَدَّقْتُ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

کیا اُسکو ثواب ملیگا اگر صدقہ دون اُسکی طرف سے فرمایا ہان متفق علیہ ہی

وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ ٭ وَعَنْ أَبِي أُمَامَةَ الْبَاهِلِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

اور عبارت مسلم کی ہی ٭ اور ابی امامہ باہلی رضی اللہ عنہ سے

قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ اللّٰهَ

کہا سنا مین نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے تھے کہ اللہ نے

قَدْ اَعْطَى كُلَّ ذِي حَقٍّ حَقَّهُ فَلَا وَصِيَّةَ لِوَارِثٍ

دیا ہر حق دار کو حق اُسکا تو وصیت کرنی نہ چاہیے وارث کے واسطے

رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالْاَرْبَعَةُ اِلَّا النَّسَائِيَّ وَحَسَّنَهُ اَحْمَدُ

روایت کیا اُسکو احمد اور چاروں نے مگر نسائی اور حسن کہا اُسکو احمد

وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَوَّاهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ الْجَارُوْدِ وَرَوَاهُ

ور ترمذی نے اور قوت دی اُسکو ابن خزیمہ اور ابن جارود نے روایت کیا اُسکو

الدَّارَقُطْنِيُّ مِنْ حَدِيْثِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَزَادَ فِي اٰخِرِهِ

دار قطنی نے حدیث سے ابن عباس کی اور زیادہ کیا آخر میں اُسکے

اِلَّا اَنْ يَّشَاءَ الْوَرَثَةُ وَاِسْنَادُهُ حَسَنٌ * وَعَنْ مُعَاذِ

مگر یہہ کہ چاہیں سب وارث اور اسناد اُسکی حسن ہی * اور معاذ

بْنِ جَبَلٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

ابن جبل رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا نبی صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ تَصَدَّقَ عَلَيْكُمْ بِثُلُثِ اَمْوَالِكُمْ عِنْدَ

وسلم نے کہ اللہ نے صدقہ کیا تم پر تہائی مال تمھارا تمھاری وفات کے

وَفَاتِكُمْ زِيَادَةً فِي حَسَنَاتِكُمْ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ

قریب بڑھانے کو تمھاری نیکیوں کے روایت کیا اُسکو دار قطنی نے

وَاَخْرَجَهُ اَحْمَدُ وَالْبَزَّارُ مِنْ حَدِيْثِ اَبِي الدَّرْدَاءِ

اور نکالا اُسے احمد اور بزار نے حدیث سے ابی الدرداء کی

وَابْنُ مَاجَةَ مِنْ حَدِيثِ أَبِي هُرَيْرَةَ كُلُّهَا ضَعِيفَةٌ

اور ابن ماجہ نے حدیث سے ابی ہریرہ کی سب اُسکی ضعیف ہیں

لٰكِنْ قَدْ يُقَوِّي بَعْضُهَا بِبَعْضٍ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ * بَابُ

لیکن تحقیق قوی ہوتی ہی بعض اُسکی بعض سے اور اللہ خوب جانتا ہی * باب

الْوَدِيعَةِ * عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ

امانت رکھنے کا * عمرو ابن شعیب سے ہی نقل کی اُسنے اپنے باپ سے

جَدِّهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ أُودِعَ

اُسنے دادا سے اُسکے روایت کی اُسنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا جسنے

وَدِيعَةً فَلَيْسَ عَلَيْهِ ضَمَانٌ أَخْرَجَهُ ابْنُ مَاجَةَ وَإِسْنَادُهُ

امانت رکھی سونہیں اُسپر تاوان نکالا اُسکو ابن ماجہ نے اور سند اُسکی

ضَعِيفٌ * بَابُ قَسْمِ الصَّدَقَاتِ تَقَدَّمَ فِي آخِرِ

ضعیف ہی * باب بانٹنے کا صدقوں کے آچکا ہی آخر میں

الزَّكٰوةِ وَبَابُ قَسْمِ الْفَيْءِ وَالْغَنِيمَةِ يَأْتِي عَقِيبَ

زکوۃ کے * اور باب فی اور غنیمت کے بانٹنے کا آویگا جہاد کے پیچھے

الْجِهَادِ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى * كِتَابُ النِّكَاحِ * عَنْ عَبْدِ

اگر چاہا اللہ نے جو سب سے برتر * کتاب نکاح کی * روایت ہی عبد

اللّٰهِ بْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ لَنَا رَسُولُ اللّٰهِ

اللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا مجھے پیغمبر خدا

۱۸۱۳

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ
صلی اللہ علیہ وسلم نے اے جوانونکے گروہ جسکو قوت ہو تم میں
الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ فَاِنَّهُ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَاَحْصَنُ لِلْفَرْجِ
جماع کی تو نکاح کرے سو وہ نیچی کرتی ہی نگاہ کو اور قید میں رکھتی ہی فرج کو
وَمَنْ لَمْ يَسْتَطِعْ فَعَلَيْهِ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهُ لَهُ وِجَاءٌ مُتَّفَقٌ
اور جسکو مقدور نہ ہو تو وہ روزہ رکھے کہ بیشک وہ اسکے لئے بدھیا کرناہی
عَلَيْهِ • وَعَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ
متفق علیہ ہی * اور انس ابن مالک رضی اللہ عنہ سے
النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَمِدَ اللّٰهَ وَاَثْنٰى عَلَيْهِ وَقَالَ
کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تعریف کی اللہ کی اور صفت کی اسپر اور فرمایا
لٰكِنِّيْ اَنَا اُصَلِّيْ وَاَنَامُ وَاَصُوْمُ وَاُفْطِرُ وَاَتَزَوَّجُ النِّسَاءَ
لیکن میں نماز پڑھتا ہوں اور سوتا ہوں اور روزہ رکھتا ہوں اور افطار کرتا ہوں اور نکاح
فَمَنْ رَغِبَ عَنْ سُنَّتِيْ فَلَيْسَ مِنِّيْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ
کرتا ہوں عورتوں کو سو جو منہہ پھیرے سنت سے میری سو مجھسے نہیں متفق علیہ ہی
وَعَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْمُرُ بِالْبَاءَةِ
اور اُسی سے ہی کہا کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم حکم فرماتے تھے نکاح کا
وَيَنْهٰى عَنِ التَّبَتُّلِ نَهْيًا شَدِيْدًا وَيَقُوْلُ تَزَوَّجُوْا
اور منع فرماتے کنارہ پکڑنے کو عورتوں سے بہت جھڑک کر اور فرماتے نکاح کرو

الْوَدُوْدَ الْوَلُوْدَ فَاِنِّيْ مُكَاثِرٌ بِكُمُ الْاَنْبِيَاءَ يَوْمَ
پیار کرنیوالی جننے والی کو سو میں بیشی چاہتا ہوں تمھاری سبب نبیونسے قیامت کے
الْقِيَامَةِ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانٍ وَلَهُ شَاهِدٌ
دن روایت کیا اُسکو احمد نے اور صحیح کہا اُسکو ابن حبان نے اور اُسکا شاہد
عِنْدَ اَبِيْ دَاؤُدَ وَالنَّسَائِيِّ وَابْنُ حِبَّانٍ اَيْضًا مِنْ
ہی نزدیک ابی داؤد اور نسائی اور ابن حبان کے بھی
حَدِيْثِ مَعْقِلِ ابْنِ يَسَارٍ * وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ
حدیث سے معقل ابن یسار کی * اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے
اللهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ تُنْكَحُ الْمَرْاَةُ لِاَرْبَعٍ
تعالی کی اُسنے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا نکاح کی جاتی ہی عورت اُسکی چار
لِمَالِهَا وَلِحَسَبِهَا وَلِجَمَالِهَا وَلِدِيْنِهَا فَاظْفَرْ بِذَاتِ
چیز کے سبب اُسکے مال اور اُسکی ذات اور اُسکے حسن اور اُسکے دین کے سبب سو تو اختیار کر
الدِّيْنِ تَرِبَتْ يَدَاكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ مَعَ بَقِيَّةِ السَّبْعَةِ
دین والی کو خاک آلودہ ہوں تیرے ہاتھ * متفق علیہ ہی ساتھ بقیہ اسبعہ کے
وَعَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا رَفَّاَ اِنْسَانًا
اور اُسی سے ہی کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب دعا دیتے تھے انسان کو
اِذَا تَزَوَّجَ قَالَ بَارَكَ اللهُ لَكَ وَبَارَكَ عَلَيْكَ وَجَمَعَ
جب نکاح کرتا فرماتے برکت دے اللہ تجکو اور برکت ہو تجھ پر اور اتفاق دے

بَيْنَكُمَا فِي خَيْرٍ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ

تمھارے درمیاں بھلی مین روایۃ کیا اُسکو احمد اور چاروں نے اور صحیح کہا اُسکو ترمذی

وَابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ حِبَّانَ * وَعَنْ عَبْدِ اللهِ ابْنِ مَسْعُودٍ

اور ابن خزیمہ اور ابن حبان نے * اور عبد اللہ ابن مسعود

رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ عَلَّمَنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ عنہ سے کہا سکھایا ہمین پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

التَّشَهُّدَ فِي الْحَاجَةِ أَنَّ الْحَمْدَ لِلّٰهِ نَحْمَدُهُ وَ

تشہد نکاح مین کہ سب خوبیاں اللہ ہی مین ہین شکر کرتے ہین ہم اُسکا اور

نَسْتَعِينُهُ وَنَسْتَغْفِرُهُ وَنَعُوذُ بِاللهِ مِنْ شُرُورِ أَنْفُسِنَا

مدد چاہتے ہین اُسسے اور بخشش مانگتے ہین اُسسے اور پناہ مانگتے ہین اُسسے شرارت سے اپنی

مَنْ يَهْدِ اللهُ فَلَا مُضِلَّ لَهُ وَمَنْ يُضْلِلْ

جانوں کی جسکو راہ دے اللہ تو اُسکا کوئی نہین بھکانیوالا اور جسکو گمراہ کرے وہ

فَلَا هَادِيَ لَهُ وَأَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ

تو کوئی نہین راہ دکھانیوالا اُسکا اور گواہی دیتا ہون مین کہ نہین کوئی پوجنے کے لایق سوا

وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ وَيَقْرَأُ

اللہ کے اور گواہی دیتا ہون کہ محمد بندہ اُسکا اور رسول اُسکا ہی اور پڑھے

ثَلَاثَ آيَاتٍ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَحَسَّنَهُ

تین آیتین روایت کیا اُسکو احمد اور چاروں نے اور حسن کہا اُسکو

التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ * وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

ترمذی اور حاکم نے * اور جابر رضی اللہ عنہ سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا خَطَبَ اَحَدُكُمُ

کہا فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جب پیغام دے کوئی تمہارا

الْمَرْاَةَ فَاِنِ اسْتَطَاعَ اَنْ يَّنْظُرَ مِنْهَا اِلٰى مَا يَدْعُوْهُ اِلٰى

عورت کو پھر اگر ہو سکے کہ دیکھے اُس سے اُس چیز کو کہ باعث ہی

نِكَاحِهَا فَلْيَفْعَلْ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاؤُدَ وَرِجَالُهُ

نکاح پر اُسکے تو کرے * ش * روایت کیا اُسکو احمد اور ابوداودنے اور راوی اُسکے

ثِقَاتٌ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَلَهُ شَاهِدٌ عِنْدَ التِّرْمِذِيِّ

معتبر ہیں اور صحیح کہا اُسکو حاکم نے اور شاہد اُسکا ہی نزدیک ترمذی کے

وَالنَّسَائِيِّ عَنِ الْمُغِيْرَةِ وَعِنْدَ ابْنِ مَاجَةَ وَابْنِ حِبَّانَ

اور نسائی کے مغیرہ سے اور نزدیک ابن ماجہ اور ابن حبان کے

مِنْ حَدِيْثِ مُحَمَّدِ ابْنِ مَسْلَمَةَ وَلِمُسْلِمٍ عَنْ اَبِيْ

حدیث سے محمد ابن مسلمہ کی اور مسلم کی عبارت ہی ابی

هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ

ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک

لِرَجُلٍ تَزَوَّجَ امْرَاَةً اَنَظَرْتَ اِلَيْهَا قَالَ لَا قَالَ اذْهَبْ

مرد کو جسنے نکاح کیا تھا ایک عورت سے کیا دیکھا تونے اُسکو بولا نہیں فرمایا جا

ش * یعنی جس عورت کی شہرت پر اعتماد نہ ہو تو دیکھ لینا اچھا ہے

فانه

فَانْظُرْ اِلَيْهَا * وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ

پھر دیکھہ اُسکیطرف * اور ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَخْطُبْ اَحَدُكُمْ

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ پیغام دے کوئی تم میں

عَلَى خِطْبَةِ اَخِيْهِ حَتّٰى يَتْرُكَ الْخَاطِبُ قَبْلَهُ

پیغام بھیجنے پر اپنے بھائی مسلمان کے جبتک چھوڑ دے پیغام دینے والا پہلے کا اُسکے

اَوْ يَاْذَنَ لَهُ الْخَاطِبُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ

یا اذن دے اُسکو پیغام بھیجنے والا متفق علیہ ہی اور عبارت بخاری کی ہی *

وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدِ السَّاعِدِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ

اور سہل ابن سعد الساعدی رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہا

جَاءَتِ امْرَاَةٌ اِلٰى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ

آئی ایک عورت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور بولی

يَا رَسُولَ اللّٰهِ جِئْتُ اَهَبُ لَكَ نَفْسِي فَنَظَرَ اِلَيْهَا

یا رسول اللہ آئی ہون کہ بخشو نمین تجھے اپنی جان پھر نظر کیا اُسکیطرف

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَصَعَّدَ النَّظَرَ اِلَيْهَا وَصَوَّبَهُ

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر اونچی کی نظر اُسکیطرف اور خوب لحاظ کیا اُسے

ثُمَّ طَاْطَاَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاْسَهُ فَلَمَّا رَاَتْ

پھر پست کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سر کو اپنے سو جب دیکھا

الْمَرْاَةُ اَنَّهُ لَمْ يَقْضِ فِيْهَا شَيْاً جَلَسَتْ فَقَامَ رَجُلٌ

عورت نے کہ حضرت نے جواب نہ دیا اُسکے حق میں کچھ بیٹھی رہی پھر کھڑا ہوا ایکمرد

مِنْ اَصْحَابِهٖ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنْ لَمْ يَكُنْ لَكَ بِهَا

اصحاب سے اُنکے اور بولا یارسول اللہ اگر نہو آپ کو اُسکی

حَاجَةٌ فَزَوِّجْنِيْهَا قَالَ فَهَلْ عِنْدَكَ مِنْ شَيْءٍ فَقَالَ

حاجت تو نکاح کردو میرا اُس سے فرمایا پھر کیا ہی تیرے پاس کچھ بولا

لَا وَاللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ اذْهَبْ اِلٰى اَهْلِكَ

نہیں قسم اللہ کی یارسول اللہ پھر فرمایا جا اپنے لوگوں پاس

فَانْظُرْ هَلْ تَجِدُ شَيْاً فَذَهَبَ ثُمَّ رَجَعَ فَقَالَ لَا وَاللّٰهِ

اور دیکھہ بھالا ملجاوے کچھ سو گیا پھر پھر آیا اور بولا نہیں قسم اللہ کی

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا وَجَدْتُّ شَيْاً فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

یارسول اللہ نہیں پایا میں نے کچھ تب فرمایا رسول اللہ صلی اللہ

وَسَلَّمَ اُنْظُرْ وَلَوْ خَاتَمًا مِّنْ حَدِيْدٍ فَذَهَبَ ثُمَّ

علیہ وسلم نے دیکھہ اور اگرچہ لوہے کا چھلا ہو سو وہ گیا پھر

رَجَعَ فَقَالَ لَا وَاللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَلَا خَاتَمٌ مِّنْ

پھر آیا پھر بولا نہیں قسم اللہ کی یارسول اللہ اور نہ لوہے کا

حَدِيْدٍ وَلٰكِنْ هٰذَا اِزَارِيْ قَالَ سَهْلٌ مَا لَهٗ رِدَاءٌ

چھلا اور لیکن یہہ لنگ میری ہی کہا سہل نے نہ تھی اُسکے پاس چادر

فَلَهَا نِصْفُهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا تَصْنَعُ
تو آدھی اُسکو دیا پھر فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا کریگا تو
بِاِزَارِكَ اِنْ لَبِسْتَهٗ لَمْ يَكُنْ عَلَيْهَا شَيْءٌ وَاِنْ لَبِسَتْهُ
اپنی ازار سے اگر پہنیگا تو اُسے تو نہو گا اُسپر کچھ اور اگر پہنیگی وہ اُسے
لَمْ يَكُنْ عَلَيْكَ مِنْهُ شَيْءٌ فَجَلَسَ الرَّجُلُ حَتّٰى
تو نہو گا تجھپر اُس سے کچھ پھر بیٹھا رہا وہ مرد یہانتک کہ
اِذَا طَالَ مَجْلِسُهٗ قَامَ فَرَاٰهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
جب زیادہ ہوئی نشست اُسکی کھڑا ہوا پھر دیکھا اُسے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے
مُوَلِّيًا فَاَمَرَ بِهٖ فَدُعِيَ لَهٗ فَلَمَّا جَاءَ قَالَ مَاذَا مَعَكَ مِنَ
پیٹھ پھیر کر چلا پھر حکم کیا اُسے پھر بلا لیا اُسے پھر جب آیا فرمایا کیا ہی تیرے پاس
الْقُرْاٰنِ قَالَ مَعِيْ سُوْرَةُ كَذَا وَسُوْرَةُ كَذَا عَدَّدَهَا
قران سے کہا میرے ساتھ فلانی فلانی سورتین ہیں گنکر کہدیا اُسے
فَقَالَ تَقْرَاُهُنَّ عَلٰى ظَهْرِ قَلْبِكَ قَالَ نَعَمْ قَالَ
پھر فرمایا پڑھتا ہی تو اُسے بر زبان بولا ہان فرمایا
اِذْهَبْ فَقَدْ مَلَّكْتُهَا بِمَا مَعَكَ مِنَ الْقُرْاٰنِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ
جا سومالک کردیا میں نے تجکو اُسکا اس سبب جو تیرے ساتھ ہی قران متفق علیہ ہی
وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَفِيْ رِوَايَةٍ لَهٗ اِنْطَلِقْ فَقَدْ زَوَّجْتُكَهَا
اور عبارت مسلم کی ہی اور ایک روایۃ اُسکی اُٹھ سو نکاح کردیا میں نے تیرا اُسے

فَعَلِّمْهَا مِنَ الْقُرْاٰنِ وَفِي رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ اَمْكَنَّاكَهَا
سو سکھا اُسے قران اور ایک روایۃ میں بخاری کی ہی اختیار دیا میں نے تجکو
بِمَا مَعَكَ مِنَ الْقُرْاٰنِ وَلِاَبِيْ دَاوٗدَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ
اُسپر بسبب اُس چیز کے جو ہرے ساتھ ہی قران سے اور ابی داود کی روایۃ ابی ہریرہ
رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَا تَحْفَظُ قَالَ سُوْرَةَ الْبَقَرَةِ وَالَّتِيْ
رضی اللہ عنہ سے فرمایا کیا حفظ ہی تجکو بولا سورہ بقرہ اور جو
تَلِيْهَا قَالَ قُمْ فَعَلِّمْهَا عِشْرِيْنَ اٰيَةً ٭ وَعَنْ عَامِرِ بْنِ
برابر ہی ہم نے فرمایا اُٹھہ پھر سکھا ئیں اُسے بیس آیتیں ٭ اور عامر ابن
عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
عبد اللہ ابن زبیر سے نقل کی اُسنے باپ سے اپنے کہ رسول خدا صلی اللہ
وَسَلَّمَ قَالَ اَعْلِنُوا النِّكَاحَ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَصَحَّحَهُ
علیہ وسلم نے فرمایا ظاہر کرو نکاح کو روایت کیا اُسے احمد نے اور صحیح کہا اُسکو
الْحَاكِمُ ٭ وَعَنْ بُرَيْدَةَ بْنِ اَبِيْ مُوْسٰى عَنْ اَبِيْهِ
حاکم نے ٭ اور بریدہ ابن ابی موسیٰ سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے
قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا نِكَاحَ اِلَّا بِوَلِيٍّ
کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں نکاح مگر اجازت سے ولی کی
وَرَوَى الْاِمَامُ اَحْمَدُ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ عِمْرَانَ ابْنِ
اور روایت کی امام احمد نے حسن سے عمران ابن

الحصین

الْحُصَيْنِ مَرْفُوعًا لَا نِكَاحَ إِلَّا بِوَلِيٍّ وَشَاهِدَيْنِ رَوَاهُ
حصین سے مرفوعا نہیں نکاح بے ولی اور دو گواہوں کے روایت کیا اسکو
أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ الْمَدِينِيِّ وَالتِّرْمِذِيُّ
احمد اور چاروں نے اور صحیح کہا اسکو ابن مدینی اور ترمذی
وَابْنُ حِبَّانَ وَأَعَلَّ بِالْإِرْسَالِ. وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ
اور ابن حبان نے اور ترجیح دیا ارسال کو ۞ اور عایشہ رضی
اللهُ عَنْهَا قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّمَا
اللہ عنہا سے بولی فرمایا پیغمبر خدا نے درود اللہ کا اوپر اور سلام جس
امْرَأَةٍ نُكِحَتْ بِغَيْرِ إِذْنِ وَلِيِّهَا فَنِكَاحُهَا بَاطِلٌ فَإِنْ
عورت نے نکاح کیا بے اذن اپنے ولی کے تو نکاح اسکا باطل ہی پھر
دَخَلَ بِهَا فَلَهَا الْمَهْرُ بِمَا اسْتَحَلَّ مِنْ فَرْجِهَا فَإِنِ
اگر صحبت کی اسے تو اسکے واسطے مہر ہی اس سبب کہ خدمت لی فرج سے اسکی
اشْتَجَرُوا فَالسُّلْطَانُ وَلِيُّ مَنْ لَا وَلِيَّ لَهُ أَخْرَجَهُ
پھر اختلاف کریں ولی تو سلطان ولی ہی جسکا کوئی ولی نہیں نکالا اسکو
الْأَرْبَعَةُ إِلَّا النَّسَائِيَّ وَصَحَّحَهُ أَبُو عَوَانَةَ وَابْنُ حِبَّانَ
چاروں نے مگر نسائی نے اور صحیح کہا اسکو ابو عوانہ اور ابن حبان
وَالْحَاكِمُ. وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ
اور حاکم نے ۞ اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی کہ رسول

اللهِ صَلَّى اللهُ عليه وَسَلَّمَ قَالَ لَا تُنْكَحُ الْأَيِّمُ حَتَّى تُسْتَأْمَرَ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نکاح نہ کی جاوے بیوہ جبتک طلب نکیا جاوے حکم اسکا

وَلَا تُنْكَحُ الْبِكْرُ حَتَّى تُسْتَأْذَنَ قَالُوا يَا رَسُولَ اللهِ وَكَيْفَ

اور نہ نکاح کی جاوے باکرہ جبتک مرضی نہ لیجاوے بولے صحابہ یا رسول اللہ اور کیونکر جانین

إِذْنُهَا قَالَ إِنْ تَسْكُتَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ * وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

مرضی اسکی فرمایا اگر چپ رہے وہ متفق علیہ ہی * اور ابن عباس

رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عليه وَسَلَّمَ قَالَ الثَّيِّبُ

رضی اللہ عنہما سے کہ رسول خدا نے درود اللہ کا اوپر اور سلام فرمایا بیوہ

أَحَقُّ بِنَفْسِهَا مِنْ وَلِيِّهَا وَالْبِكْرُ تُسْتَأْذَنُ وَإِذْنُهَا

زیادہ قابو رکھتی ہی اپنے نفس پر ولی سے اپنے اور باکرہ مرضی لیجاتی ہی اور اذن اسکا

سُكُوتُهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِي لَفْظٍ لَيْسَ لِلْوَلِيِّ مَعَ الثَّيِّبِ

سکوت اسکا روایۃ کیا اسکو مسلم نے اور ایک عبارۃ مین ہی نہین ولی کو بیوہ کے ساتھ

أَمْرٌ وَالْيَتِيمَةُ تُسْتَأْمَرُ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ

حکم کی حاجت اور یتیمہ سے حکم لیا چاہئیے روایۃ کیا اسکو ابوداؤد اور نسائی نے

وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ * وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ

اور صحیح کہا اسکو ابن حبان نے * اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عليه وَسَلَّمَ لَا تُزَوِّجُ الْمَرْأَةُ وَلَا

کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ نکاح پڑھاوے عورت اور

تَزَوَّجِ الْمَرْأَةُ نَفْسَهَا رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارَقُطْنِيُّ
نہ نکاح کرے عورت اپنا روایت کیا اُسکو ابن ماجہ اور دارقطنی نے

وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ • وَعَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ
اور راوی اُسکے معتبر ہیں • اور نافع سے ہی نقل کی اُسنے ابن عمر رضی

اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ نَهٰى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ
اللہ عنہما سے کہا منع فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے شغار سے

الشِّغَارِ اَنْ يُزَوِّجَ الرَّجُلُ ابْنَتَهُ عَلٰى اَنْ يُزَوِّجَهُ الْاٰخَرُ
(شغار یہہ ہی) کہ نکاح کردے مرد اپنی بیٹی کا اِس شرط پر کہ نکاح کردے اُسے دوسرا

ابْنَتَهُ وَلَيْسَ بَيْنَهُمَا صَدَاقٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاتَّفَقَا مِنْ وَجْهٍ
اپنی بیٹی کو اور نہو اُنکے درمیان مہر متفق علیہ ہی اور اتفاق کیا دونوں نے دوسری

اٰخَرَ عَلٰى اَنَّ تَفْسِيرَ الشِّغَارِ مِنْ كَلَامِ نَافِعٍ • وَعَنِ ابْنِ
وجہہ سے اِسپر کہ تفسیر شغار کی کلام سے نافع کے ہی • اور ابن

عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ جَارِيَةً بِكْرًا اَتَتِ النَّبِيَّ
عباس رضی اللہ عنہما سے ہی کہ ایک لڑکی باکرہ آئی نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَتْ اَنَّ اَبَاهَا زَوَّجَهَا وَهِيَ
صلی اللہ علیہ وسلم پاس پھر بولی کہ باپ نے اُسکے نکاح کردیا اُسکا اور وہ

كَارِهَةٌ فَخَيَّرَهَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ
اُسسے بیزار تھی پھر اختیار دیا اُسے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے روایۃ کیا اُسکو

أَحْمَدُ وَأَبُودَاؤُدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَأَعَلَّ بِالْإِرْسَالِ * وَعَنِ

احمد اور ابو داؤد اور ابن ماجہ نے اور رعلت بیان کی ارسال کی * اور

الْحَسَنِ عَنْ سَمُرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ

حسن سے ہی نقل کی اُسنے سمرہ سے اُسنے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا

أَيُّمَا امْرَأَةٍ زَوَّجَهَا وَلِيَّانِ فَهِيَ لِلْأَوَّلِ مِنْهُمَا رَوَاهُ

جس عورت کا نکاح کردیا دو ولیوں نے تو وہ پہلے کی ہی اُن دونوں سے روایہ کیا

أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَحَسَّنَهُ التِّرْمِذِيُّ * وَعَنْ جَابِرٍ

اُسکو احمد اور چاروں نے اور حسن کہا اُسکو ترمذی نے * اور جابر

رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

أَيُّمَا عَبْدٍ تَزَوَّجَ بِغَيْرِ إِذْنِ مَوَالِيهِ وَأَهْلِهِ فَهُوَ عَاهِرٌ

جو غلام کہ نکاح کرے بے اذن اپنے مولا کے اور اُسکے لوگونکے تو وہ زانی ہی

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُودَاؤُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ وَ

روایت کیا اُسکو احمد اور ابو داؤد اور ترمذی نے اور صحیح کہا اُسکو اور

كَذَلِكَ ابْنُ حِبَّانَ * وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ

اسیطرح کہا ابن حبان نے * اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ

عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يُجْمَعُ بَيْنَ

سے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہ نکاح کرے عورت کو اور اُسکی پھپھی

الْمَرْأَةِ وَعَمَّتِهَا وَلَا بَيْنَ الْمَرْأَةِ وَخَالَتِهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ * وَعَنْ

کو اُسکی پھوپھی اور نہ عورت کو اور اُسکی خالہ کو متفق علیہ ہی * اور

عُثْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

عثمان رضی اللہ عنہ سے ہی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

لَا يَنْكِحُ الْمُحْرِمُ وَلَا يُنْكَحُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِي رِوَايَةٍ

نکاح نکرے احرام والا مرد اور نکاح نکیا جاوے روایۃ کیا اُسکو مسلم نے اور اُسیکی روایۃ

لَهُ وَلَا يَخْطُبُ زَادَ ابْنُ حِبَّانَ وَلَا يُخْطَبُ عَلَيْهِ *

مین ہی اور نہ پیغام کرے بڑھایا ہی ابن حبان نے اور نہ پیغام دیا جاوے اُسپر *

وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ تَزَوَّجَ النَّبِيُّ

اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ہی کہا نکاح کیا نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَيْمُونَةَ وَهُوَ مُحْرِمٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِمُسْلِمٍ

صلی اللہ علیہ وسلم نے میمونہ کو حالت احرام مین متفق علیہ ہی اور مسلم کی

عَنْ مَيْمُونَةَ نَفْسِهَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَزَوَّجَهَا

روایت ہی میمونہ سے اُسی نے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح کیا

وَهُوَ حَلَالٌ * وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ

اُسے اور وہ باہر تھے احرام سے * اور عقبہ ابن عامر رضی اللہ عنہ سے ہی کہا

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَحَقَّ الشُّرُوطِ اَنْ يُوفَى

فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ زیادہ حق ہی ادا کرنیکا ان شرطونکے جسکے

بِمَا اسْتَحْلَلْتُمْ بِهِ الْفُرُوجَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ * وَعَنْ سَلَمَةَ
سبب سے حلال کیا تمنے فرج کو ( یعنے مہر ) متفق علیہ ہی * اور سلمہ
ابْنِ الْاَكْوَعِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ رَخَّصَ رَسُوْلُ
ابن اکوع رضی اللہ عنہ سے ہی کہا رخصت دی پیغمبر خدا
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَامَ اَوْطَاسٍ فِي الْمُتْعَةِ ثَلَاثَةَ
صلی اللہ علیہ و سلم نے جنگ اوطاس کے سال متعے میں تین دن کی
اَيَّامٍ ثُمَّ نَهٰى عَنْهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ
پھر منع فرمایا اُس سے روایت کیا اُسکو مسلم نے * اور علی رضی
اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ
اللہ عنہ سے کہا منع فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے
الْمُتْعَةِ عَامَ خَيْبَرَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ * وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ
متعہ سے خیبر کے سال متفق علیہ ہی * اور ابن مسعود رضی
اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُحَلِّلَ
اللہ عنہ سے لعنت کی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حلال کرنےوالے پر
وَالْمُحَلَّلَ لَهُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ
اور جسکے واسطے حلال کیا اُس * روایت کیا اُسکو احمد اور نسائی اور ترمذی نے
وَصَحَّحَهُ وَفِي الْبَابِ عَنْ عَلِيٍّ اَخْرَجَهُ الْاَرْبَعَةُ
اور صحیح کہا اُسکو اور اسی باب میں علی رضی اللہ عنہ سے نکالا اُسکو چاروں نے

* یعنی جو عورت کو تین طلاق دے چکا ہو وہ دوسرے سے نکاح کروا کر پھر حلال کرے اور پھر اس سے نکاح کرے اور لعنت اسکے واسطے ہوا

إِلَّا النَّسَائِيُّ ۔ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ
سوا نسائی کے * اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی
قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَنْكِحُ الزَّانِي
کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ نکاح کرے زانی درّہ
الْمَجْلُودُ إِلَّا مِثْلَهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُودَاوُدَ وَرِجَالُهُ
کھایا سوا مگر اپنے مثل سے مثل (اولی یہی ہی) روایت کیا اسکو احمد وابوداؤد نے اور
ثِقَاتٌ * وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا قَالَتْ طَلَّقَ
راوی اسکے معتبر ہیں * اور عایشہ رضی اللہ عنہا سے بولی طلاق دیئے
رَجُلٌ امْرَأَتَهُ ثَلَاثًا فَتَزَوَّجَهَا رَجُلٌ ثُمَّ طَلَّقَهَا قَبْلَ
ایک مرد نے اپنی عورت کو تین پھر نکاح کیا اسے ایک مرد نے پھر طلاق دیا اسے پہلے
أَنْ يَدْخُلَ بِهَا فَأَرَادَ زَوْجُهَا الْأَوَّلُ أَنْ يَتَزَوَّجَهَا
جماع کے اسکے ساتھ پھر چاہا پہلے شوہر نے اسکے کہ نکاح کرے اسے
فَسَأَلَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ
سو پوچھی یہہ بات نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے تو فرمایا نہیں
لَا حَتّٰى يَذُوقَ الْآخِرُ مِنْ عُسَيْلَتِهَا مَا ذَاقَ الْأَوَّلُ
جب تک کہ مزا چکھے دوسرا شہد کا اسکے جو چکھا پہلے نے
مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ * بَابُ الْكَفَاءَةِ وَالْخِيَارِ
متفق علیہ ہی اور عبارت مسلم کی ہی * باب کفو اور خیار کے بیان میں

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

روایت ہی ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا فرمایا رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْعَرَبُ بَعْضُهُمْ اَكْفَاءُ بَعْضٍ وَالْمَوَالِيْ

صلی اللہ علیہ و سلم نے عرب ایک دوسرے کے کفو ہیں اور موالی

بَعْضُهُمْ اَكْفَاءُ بَعْضٍ اِلَّا حَائِكٌ اَوْ حَجَّامٌ رَوَاهُ الْحَاكِمُ

ایک دوسرے کا جوڑ ہی مگر جولاہا یا حجام روایت کیا اُسکو حاکم نے

وَفِيْ اِسْنَادِهٖ رَاوٍ لَمْ يُسَمَّ وَاسْتَنْكَرَهُ اَبُوْ حَاتِمٍ وَلَهٗ

اور اسناد میں اُسکی ایک راوی ہی جسکا نام نہین اور منکر کہا اُسے ابو حاتم نے

شَاهِدٌ عِنْدَ الْبَزَّارِ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ بِسَنَدٍ مُنْقَطِعٍ

اور اُسکو شاہد ہی بزار کے نزدیک روایت سے معاذ ابن جبل کی سند منقطع سے

وَعَنْ فَاطِمَةَ بِنْتِ قَيْسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ

اور فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا سے ہی کہ پیغمبر خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهَا انْكِحِيْ اُسَامَةَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا اُسکو نکاح کر اسامہ کو روایت کیا اُسکو مسلم نے

وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

اور روایت ہی ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ قَالَ يَابَنِيْ بَيَاضَةَ اَنْكِحُوْا اَبَا هِنْدٍ وَانْكِحُوْا

وسلم نے فرمایا ای بنی بیاضہ بیاہ دو ابا ہند کو اور بیاہ لو اُسکی سے

إِلَيْهِ وَكَانَ حَجَّامًا رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالْحَاكِمُ بِسَنَدٍ
اور تھا وہ سینگی لگانیوالا روایت کیا اسکو ابو داؤد اور حاکم نے سند
حَسَنٍ ٭ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا قَالَتْ خُيِّرَتْ
حسن سے ٭ اور عایشہ رضی اللہ عنہا سے بولی اختیار دی گئی
بَرِيْرَةُ عَلَى زَوْجِهَا حِيْنَ عَتَقَتْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ فِيْ حَدِيْثٍ
بریرہ اپنے شوہر پر جب آزاد ہوئی متفق علیہ ہی بڑی حدیث میں
طَوِيْلٍ وَلِمُسْلِمٍ أَنَّ زَوْجَهَا كَانَ عَبْدًا وَفِيْ رِوَايَةٍ
اور مسلم کی عبارت ہی کہ زوج اسکا غلام تھا اور ایک روایت میں ہی
عَنْهَا كَانَ حُرًّا وَالْأَوَّلُ أَثْبَتُ وَصَحَّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ
ن سے کہ وہ آزاد تھا اور اول بہت ثابت ہی اور صحیح ہوئی روایہ سے ابن عباس
عِنْدَ الْبُخَارِيِّ أَنَّهُ كَانَ عَبْدًا ٭ وَعَنِ الضَّحَّاكِ
کی نزدیک بخاری کے کہ وہ غلام تھا ٭ اور ضحاک
بْنِ فَيْرُوْزَ الدَّيْلَمِيِّ عَنْ أَبِيْهِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ
ابن فیروز دیلمی سے نقل کی اسنے اپنے باپ رضی اللہ عنہ سے کہا
قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنِّيْ أَسْلَمْتُ
عرض کیا میں نے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں اسلام لایا اور میرے
وَتَحْتِيْ أُخْتَانِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَلِّقْ
نیچے دو بہنیں ہیں سو فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے چھوڑ دے

أَيَّتَهُمَا شِئْتَ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ إِلَّا النَّسَائِيَّ

اُنمیں سے جسے چاہے * روایت کیا اُسکو احمد اور چاروں نے سوائے نسائی کے

وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَأَعَلَّهُ

اور صحیح کہا ابن حبان اور دارقطنی اور بیہقی نے اور معلول کہا اُسے

الْبُخَارِيُّ • وَعَنْ سَالِمٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ غَيْلَانَ بْنَ سَلَمَةَ

بخاری نے • اور سالم سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے کہ غیلان ابن سلمہ

أَسْلَمَ وَلَهُ عَشْرُ نِسْوَةٍ فَأَسْلَمْنَ مَعَهُ فَأَمَرَهُ النَّبِيُّ

اسلام لایا اور اُسکے دس عورتیں تھیں پھر اسلام لائیں اُسکے ساتھ پھر حکم کیا نبی

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَتَخَيَّرَ مِنْهُنَّ أَرْبَعًا رَوَاهُ أَحْمَدُ

صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ پسند کرے اُنمیں سے چار کو * روایہ کیا اُسکو احمد

وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَأَعَلَّهُ

اور ترمذی نے اور صحیح کہا اُسکو ابن حبان اور حاکم نے اور معلول کہا اُسکو

الْبُخَارِيُّ وَأَبُو زُرْعَةَ وَأَبُو حَاتِمٍ • وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

بخاری اور ابو زرعہ اور ابو حاتم نے • اور ابن عباس

رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا قَالَ رَدَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ابْنَتَهُ

رضی اللہ عنہما سے ہی کہا پھیر دی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیٹی

زَيْنَبَ عَلَى أَبِي الْعَاصِ بْنِ الرَّبِيعِ بَعْدَ سِتِّ سِنِينَ

زینب ابی العاص ابن ربیع کو بعد چھ برس کے

ف یعنی جو دو بہنیں کہ ایک آدمی کے نکاح میں ہوں اور وہ مسلمان ہووے تو ایک کو رکھے اور دوسری کو چھوڑ دے * ف یعنی جب کوئی مسلمان ہوا اور چار سے زیادہ عورتیں اسکے نکاح میں ہیں تو چار رکھ لے اور باقی کو چھوڑ دے

بِالنِّكَاحِ الْاَوَّلِ وَلَمْ يُحْدِثْ نِكَاحًا رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالْاَرْبَعَةُ
پہلے نکاح کے اور نہ نکاح نیا کیا اُسکا روایت کیا اُسکو احمد اور چاروں نے

اِلَّا النَّسَائِيَّ وَصَحَّحَهُ اَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ * وَعَنْ عَمْرِو
سوائے نسائی کے اور صحیح کہا اُسکو احمد اور حاکم نے * اور عمرو

بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
ابن شعیب سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے اُسنے دادا سے اپنے کہ نبی صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ رَدَّ ابْنَتَهٗ زَيْنَبَ عَلٰى اَبِي الْعَاصِ بِنِكَاحٍ جَدِيْدٍ
وسلم نے پھیر دی اپنی بیٹی زینب کے تئیں ابی العاص کو نیا نکاح کر کے

قَالَ التِّرْمِذِيُّ حَدِيْثُ ابْنِ عَبَّاسٍ اَجْوَدُ اِسْنَادًا
کہا ترمذی نے حدیث ابن عباس کی قوی ہی اسناد کی رو سے

وَالْعَمَلُ عَلٰى حَدِيْثِ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ * وَعَنِ ابْنِ
اور عمل حدیث پر عمرو ابن شعیب کے ہی * اور ابن

عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ اَسْلَمَتِ امْرَاَةٌ فَتَزَوَّجَتْ
عباس رضی اللہ عنہما سے ہی کہا اسلام لائی ایک عورت پھر نکاح کیا اُسنے

فَجَاءَ زَوْجُهَا فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ اِنِّيْ كُنْتُ
پھر آیا اُسکا خاوند سو بولا یا رسول اللہ رحمت اللہ کی تم پر میں تھا

اَسْلَمْتُ وَعَلِمَتْ بِاِسْلَامِيْ فَانْتَزَعَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ
مسلمان ہوا اور دریافت کیا اسلام کو اپنے پھر نکال لیا پیغمبر خدا

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ زَوْجِهَا الآخِرِ وَرَدَّهَا إِلَى زَوْجِهَا

صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسرے شوہر سے اور پھیر دیا اُسکو پہلے شوہر

الْأَوَّلِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُودَاؤُدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَصَحَّحَهُ

کیطرف روایت کیا اُسکو احمد اور ابوداؤد اور ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اُسکو

ابْنُ حِبَّانٍ وَالْحَاكِمُ * وَعَنْ زَيْدِ بْنِ كَعْبِ بْنِ

ابن حبان اور حاکم نے ۰ اور زید ابن کعب ابن

عُجْرَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ تَزَوَّجَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

عجرہ سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے کہا نکاح کیا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

الْعَالِيَةَ مِنْ بَنِي غِفَارٍ فَلَمَّا دَخَلَتْ عَلَيْهِ وَضَعَتْ

عالیہ کو قوم بنی غفار سے پھر جب داخل ہوئی وہ اُن پاس رکھا اُسنے

ثِيَابَهَا رَأَى بِكَشْحِهَا بَيَاضًا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

کپڑے اپنے دیکھی حضرت نے اُسکے پیرتو پر سفیدی سو فرمایا نبی صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ الْبَسِي ثِيَابَكِ وَالْحَقِي بِأَهْلِكِ وَأَمَرَ لَهَا

وسلم نے پہن کپڑا اپنا اور جا اپنے لوگوں پاس اور حکم فرمایا اُسکو

بِالصَّدَاقِ رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَفِي إِسْنَادِهِ جَمِيلُ ابْنُ يَزِيدَ

مہر دینے کا روایت کیا اُسکو حاکم نے اور اسناد میں اُسکے جمیل ابن یزید ہی

وَهُوَ مَجْهُولٌ وَاخْتُلِفَ عَلَيْهِ فِي شَيْخِهِ اخْتِلَافًا

اور وہ مجہول ہی اور اختلاف کیا گیا اس پر اُسکے شیخ میں بہت اختلاف

لیز؛

كَثِيرًا وَعَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيِّبِ أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ

اور روایت ہی سعید ابن المسیب سے کہ عمر ابن خطاب

رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ أَيُّمَا رَجُلٍ تَزَوَّجَ امْرَأَةً فَدَخَلَ

رضی اللہ عنہ نے کہا جس مرد نے نکاح کیا عورت سے پھر پاس گیا

بِهَا فَوَجَدَهَا بَرْصَاءَ أَوْ مَجْنُونَةً أَوْ مَجْذُومَةً فَلَهَا الصَّدَاقُ

اُسکے اور پایا بسفیدی یا اُسے مجنون یا جذام تو اُسکے لئے مہر ہی

بِمَسِيسِهِ إِيَّاهَا وَهُوَ لَهُ عَلَى مَنْ غَرَّهُ مِنْهَا أَخْرَجَهُ

اُسکو چھونے کے سبب اور وہ مہر خاوندکا اُسپر ہی جو دیت وے عورت کے بدلے میں

سَعِيدُ ابْنُ مَنْصُورٍ وَمَالِكٌ رح وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ

نکالا اُسکو سعید ابن منصور اور مالک رح اور ابن ابی شیبہ نے

وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَرَوَى سَعِيدٌ أَيْضًا عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ

اور راوی اسکے معتبر ہیں اور روایت کیا سعید نے بھی علی رضی اللہ

اللهُ عَنْهُ نَحْوَهُ وَزَادَ وَبِهَا قَرْنٌ فَزَوْجُهَا بِالْخِيَارِ

عنہ سے مثل اُسکے اور بڑھایا اور اُسکو سینگھ ہو پھر زوج اُسکا اختیار رکھتا ہی

فَإِنْ مَسَّهَا فَلَهَا الْمَهْرُ بِمَا اسْتَحَلَّ مِنْ فَرْجِهَا

پھر اگر مس کرے اسکو تو اُسکو مہر ہی اس سبب کہ حلال کی اُسنے اپنی فرج کو

وَمِنْ طَرِيقِ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيِّبِ أَيْضًا قَالَ قَضَى عُمَرُ

اور طریق سے سعید ابن المسیب کے بھی ہی کہا فیصلہ کیا عمر نے

فِي الْعِنِّينِ اَنْ يُؤَجَّلَ سَنَةً وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ ❁ بَابُ

حق میں نامرد کے کہ انتظار کرے ایک سال اور راوی اسکے معتبر ہیں ❁ باب

عِشْرَةِ النِّسَاءِ ❁ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ

گذران کرنے کا عورت سے ❁ ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا

قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَلْعُوْنٌ مَنْ اَتَى امْرَأَةً

فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ملعون ہی جو آوے عورت پاس

فِي دُبُرِهَا رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ وَرِجَالُهُ

اسکے دبر میں روایت کیا اسکو ابوداود اور نسائی نے اور لفظ اسیکا ہی اور راوی اسکے

ثِقَاتٌ لٰكِنْ اُعِلَّ بِالْاِرْسَالِ ❁ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

معتبر ہیں لیکن علت بیان کی ارسال کی ❁ اور ابن عباس

رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ عنہما سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ

لَا يَنْظُرُ اللهُ اِلٰى رَجُلٍ اَتٰى رَجُلًا اَوِ امْرَأَةً فِي دُبُرِهَا

نہ دیکھیگا اللہ اس مرد کیطرف جو گیا مرد یا عورت پاس اسکی دبر میں

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ وَاُعِلَّ

روایت کیا اسکو ترمذی اور نسائی اور ابن حبان نے اور علت بیان کی

بِالْوَقْفِ ❁ وَعَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ

وقف کی ❁ اور ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے نقل کی اسنے پیغمبر

[illegible]

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللهِ وَالْيَوْمِ
خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا جو ایمان رکھتا ہوا اللہ اور پچھلے دن
الْاٰخِرِ فَلَا يُؤْذِي جَارَهُ وَاسْتَوْصُوا بِالنِّسَاءِ خَيْرًا
پر تو نہ ستاوے اپنے ہمسائے کو اور وصیت کرو عورتوں کو نیکی کی
فَاِنَّهُنَّ خُلِقْنَ مِنْ ضِلَعٍ وَاِنَّ اَعْوَجَ شَيْءٍ فِي الضِّلَعِ
پس وے بنی ہیں پہلو سے اور کج چیز پہلو میں
اَعْلَاهُ فَاِنْ ذَهَبْتَ تُقِيمُهُ كَسَرْتَهُ وَاِنْ تَرَكْتَهُ لَمْ يَزَلْ
جو بالا ہو اگر چاہے تو راست کرے اسکو تو توڑ دیگا اسکو اور اگر چھوڑ دیگا تو اسکو تو ہمیشہ
اَعْوَجَ وَاسْتَوْصُوا بِالنِّسَاءِ خَيْرًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ
رہیگی وہ ٹیڑھی اور وصیت کرو عورتوں کو نیکی کی متفق علیہ ہی اور عبارت
لِلْبُخَارِيِّ وَلِمُسْلِمٍ فَاِنِ اسْتَمْتَعْتَ بِهَا اسْتَمْتَعْتَ
بخاری کی ہی اور عبارت مسلم کی یہ ہی پھر اگر چاہے تو کہ نفع لے اُسے نفع لیگا تو
بِهَا وَبِهَا عِوَجٌ وَاِنْ ذَهَبْتَ تُقِيمُهَا كَسَرْتَهَا وَكَسْرُهَا
اُسے اور اُسمیں کجی رہیگی اور جو چاہے تو کہ سیدھا کرے اسکو توڑ دیگا اسکو اور توڑنا
طَلَاقُهَا ٭ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ
اسکا طلاق دینا ہی اسکا ٭ اور جابر رضی اللہ عنہ سے کہا تھے ہم ساتھ نبی
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي غَزَاةٍ فَلَمَّا قَدِمْنَا الْمَدِينَةَ ذَهَبْنَا
صلی اللہ علیہ وسلم کے جہاد میں سو جب آئے ہم مدینے میں گئے ہم

اِنْ دَخَلَ فَقَالَ اَمْهِلُوْا حَتّٰى تَدْخُلُوْا لَيْلًا يَعْنِىْ عِشَاءً

کر داخل ہوئیں ہم سو فرمایا کہ توقف کرو ایسا کر داخل ہو رات کو یعنے عشا کو

لِكَيْ تَمْتَشِطَ الشَّعِثَةُ وَتَسْتَحِدَّ الْمُغِيْبَةُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

تا کہ کنگھی کرے بکھرے بال والی اور بال دور کرے اپنی شرم گاہ کے متفق علیہ ہی

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ اِذَا اَطَالَ اَحَدُكُمُ الْغَيْبَةَ

اور بخاری کی ایک روایت میں ہی جب بہت دن کوئی تم میں غائب رہے

فَلَا يَطْرُقْ اَهْلَهٗ لَيْلًا ٭ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدِنِ الْخُدْرِيِّ

تو نہ آوے اہل میں اپنے رات کو ٭ اور ابی سعید خدری رضی

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ

اللہ عنہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ و سلم نے کہ

شَرَّ النَّاسِ عِنْدَ اللّٰهِ مَنْزِلَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ الرَّجُلُ يُفْضِيْ

بدتر لوگون میں قیامت کے دن وہ مرد ہی جو صحبت کرے

اِلَى امْرَاَتِهٖ وَتُفْضِيْ اِلَيْهِ ثُمَّ يَنْشُرُ سِرَّهَا اَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ

اپنی عورت سے اور صحبت کرے عورت اُسسے پھر کھولے لوگون میں راز اُسکا نکالا مسلم نے

وَعَنْ حَكِيْمِ ابْنِ مُعَوِيَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قُلْتُ

اور حکیم ابن معویہ سے نقل کی اُسنے اپنے باپ سے کہا کہ کہا میں نے

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا حَقُّ زَوْجِ اَحَدِنَا عَلَيْهِ قَالَ تُطْعِمُهَا

یا رسول اللہ کیا ہی حق کسی کی عورت کا ہم میں سے اُسپر فرمایا کھلاوے

228



إِذَا أَكَلْتَ وَتَكْسُوهَا إِذَا اكْتَسَيْتَ وَلَا تَضْرِبِ الْوَجْهَ
اُسکو جب تو کھاوے اور پہناوے تو اُسکو جب تو پہنے اور نہ مارے

وَلَا تُقَبِّحْ وَلَا تَهْجُرْ إِلَّا فِي الْبَيْتِ رَوَاهُ أَحْمَدُ
تو منہہ میں اُسکے اور نہ عیب لگاوے اور نہ جدا سلاوے مگر ایک گھر میں

وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَعَلَّقَ الْبُخَارِيُّ
روایت کیا اُسکو احمد اور ابو داود اور نسائی اور ابن ماجہ نے اور معلق کیا بخاری نے

بَعْضَهُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ * وَعَنْ جَابِرِ بْنِ
بعض کو اُسکے اور صحیح کہا اُسکو ابن حبان اور حاکم نے * اور جابر ابن

عَبْدِ اللهِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كَانَتِ الْيَهُودُ تَقُولُ
عبد الله رضی الله عنہ سے ہی کہا یہود کہتے تھے

إِذَا أَتَى الرَّجُلُ امْرَأَتَهُ مِنْ دُبُرِهَا فِي قُبُلِهَا كَانَ
جب آتاہی مرد عورت پاس پیچھے سے اُسکے آگے کیطرف اُسکے ہوتا ہی

الْوَلَدُ أَحْوَلَ فَنَزَلَتْ نِسَاؤُكُمْ حَرْثٌ لَكُمْ الْآيَةَ
لڑکا ٹیڑا پھر اُتری آیت کہ عورتین تمہاری کھیتیان ہیں تمہاری آخر آیہ تک

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ * وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ
متفق علیہ ہی اور عبارت مسلم کی ہی * اور ابن عباس رضی

اللهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ أَنَّ
الله عنہما سے کہا فرمایا رسول خدا صلی الله علیہ وسلم نے اگر کوئی

